وصول ہوتی ہے اس میں کوئی نسبت نہیں ہوتی۔ ہمارے کاشتکار کی غربت اور افلاس بڑی حد تک نتیجہ ہے فروخت پیداوار کے اس ناقص نظام کا جو ملک کے بدلتے ہوئے حالات سے کاشتکار کے مطابقت پیدا کرنے کا ہوا۔

درمیانی آدمی جو کاشتکار پر ہر حیثیت سے فوقیت رکھتے ہیں منڈیوں پر مسلط ہو گئے ہیں اور غریب کاشتکاروں کے حقوق کے تحفظ کا کوئی امکان نہیں رہا سال بھر کے گاڑھے پسینے کی کمائی سے اس کو نہ پیٹ بھر غذا میسر آتی ہے اور نہ تن ڈھا کنے کپڑا ملتا ہے۔ ہندوستانی کاشتکار غربت، افلاس، تباہ حالی، فکرو مصیبت کے لئے اپنی آپ مثال ہے۔ چونکہ ہندوستان میں زراعت صرف ایک پیشے کی حیثیت نہیں رکھتی بلکہ یہ ایک "طریقۂ زندگی" ہے لہذا ہندوستانی کاشتکار باوجود نقصان اٹھانے کے، یہ پیشہ ترک نہیں کرتے۔ کاشتکاروں کی ابتر حالت دراصل ملک کی زراعت کی پستی کا نہایت ہی اہم سبب بنی ہوئی ہے ہندوستان کے مختلف صوبوں اور ریاستوں کی طرح حیدرآباد میں بھی فروخت پیداوار کا ایک غیر موزوں نظام کاشتکاروں کی غربت اور افلاس کا ایک بڑا سبب ہے۔ دیہات میں جو ساہوکار کاشتکاروں کو اعتباری سہولتیں مہیا کرتے ہیں وہی پیداوار کی فروخت کا بھی انتظام کرتے ہیں۔ ساہوکاروں کے کاروباری طریقوں پر غور کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ یہ موسم پر کاشتکاروں کو تخم فراہم کرتے ہیں اور پھر دوران کاشت ان کی رقمی ضرورتوں پر چھوٹے چھوٹے قرضے دیتے ہیں۔ اس کے علاوہ شادی بیاہ اور دیگر تقریبوں کے لئے بھی کاشتکار ساہوکار سے قرض حاصل کرتے ہیں۔ دیہات میں ایک موضع یا تعلقہ کے کاشتکار ایک ہی ساہوکار سے تعلق رکھتے ہیں۔ ان پر ساہوکار کا بہت زیادہ اثر یا اقتدار ہوتا ہے۔ اور کاروبار کے طریقوں کی نوعیت کچھ ایسی ہوتی ہے کہ کاشتکار اپنی پیداوار ساہوکار کے ہاتھ فروخت کرنے پر خود کو مجبور پاتے ہیں۔ ساہوکار اپنا قرض جنس کی شکل میں وصول کرتا ہے اور وہ جو قیمت ادا کرتا ہے وہ بازار کے نرخوں سے بہت کم ہوتی ہے۔ ساہوکار کی ناراضگی کے خوف سے بالعموم کاشتکار کہیں اور پیداوار فروخت نہیں کرتے اور جو قیمت بھی ساہوکار دیتا ہے اس پر قناعت کر لیتے ہیں۔ اس کے علاوہ ہمارے کاشتکاروں کی مالی حالت اس قدر ابتر ہے کہ اکثر مرتبہ فصل تیار ہونے سے قبل ہی وہ یا تو رہن کر دی جاتی ہے یا پھر وہ قبل از قبل فروخت ہو جاتی ہے۔

گو موجودہ جنگ کی وجہ قیمتوں میں جو اضافہ ہوا ہے اس سے حالات میں تھوڑی بہت تبدیلی ضرور ہوئی ہے ۔ لیکن آغاز جنگ سے قبل بالخصوص گذشتہ کساد بازاری کے دوران میں ہمارے کاشتکار ساہوکار طبقے کے رحم و کرم پر تھے جو ان کا استحصال کرتا تھا ۔

## کاشتکاروں کی عدم تنظیم

کاشتکار طبقے کی بڑی کمزوری یہ ہے کہ اس میں کوئی تنظیم نہیں ہے فصل کی تیاری لاکھوں چھوٹے چھوٹے کاشتکار اپنی پیداوار علحدہ علحدہ طور پر فروخت کرنے کی کوشش کرتے ہیں اس کی وجہ رسد میں یکایک اضافہ ہو جاتا ہے اور قیمتیں گرنے لگتی ہیں کاشتکار چونکہ غیر منظم ہیں لہذا وہ قیمتوں پر قابو نہیں رکھ سکتے اور جو قیمت بھی وصول ہو اس پر اکتفا کر لیتے ہیں اگر بعض کاشتکار اپنی پیداوار روک رکھنے کی بھی کوشش کریں تو بھی اس سے قیمتوں پر کوئی خاطر خواہ مفید اثر نہیں پڑھ سکتا ۔

## عجلت پسندی کے اسباب

فصل کی تیاری کے ساتھ ہی کاشتکار اپنی پیداوار جلد از جلد فروخت کر دینے کی کوشش کرتے ہیں ۔ جس کے چند اسباب ہیں ۔ (۱) اول تو یہ کہ انھیں فصل کی تیاری کے ساتھ ہی بعض رقمی مطالبات کی پابجائی کرنا پڑتا ہے جو ان کے ذمہ واجب الادا رہتے ہیں ۔ چنانچہ زر الگزاری اور ساہوکار کا قرضہ اور اس کا سود فصل کی تیاری کے ساتھ ہی ادا کرنا پڑتا ہے ۔ چونکہ کاشتکار کے پاس کوئی پس انداز نہیں ہوتا ۔ لہذا اس کے لئے سوائے اس کے کوئی چارہ نہیں کہ اپنی پیداوار جلد از جلد فروخت کر کے ان مطالبات کی ادائی کرے ۔

علاوہ بریں چونکہ ہمارے کاشتکاروں کے پاس پیداوار ذخیرہ کرنے کے کوئی انتظامات نہیں ہوتے، اور فصل کاٹنے کے بعد وہ کھیتوں میں پڑی رہتی ہے، جہاں بارش سے نقصان پہنچنے یا چرالئے جانے کا خطرہ رہتا ہے لہذا کاشتکار اسے جلد از جلد فروخت کر دینے کی کوشش کرتے ہیں ۔

چونکہ سہولت بخش ذرائع نقل و حمل حاصل نہیں ہیں و نیز دیہات میں پختہ سڑکیں نہیں پائی جاتیں لہذا بارش کا موسم شروع ہونے سے قبل کاشتکار پیداوار فروخت کر دیتے ہیں ۔ کیونکہ بارش شروع ہونے پر بنڈیوں کے ذریعہ پیداوار کی نقل و حمل کچی سڑکوں پر نہایت وقت طلب ہو جاتی ہے ۔

## نقل و حمل کی دقتیں

فروخت پیداوار کے سلسلے میں ذرائع نقل وحمل کو بہت زیادہ اہمیت حاصل ہے۔ سہولت بخش ذرایع نقل وحمل حاصل نہ ہونے کی وجہ سے کاشتکاروں کو بڑی منڈیوں میں اپنی پیداوار فروخت کرنے میں گوناگوں دشواریوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ حیدرآباد کے دیہاتوں میں سڑکوں کی حالت انتہائی غیر اطمینان بخش ہے۔ موسم بارش میں کیچڑ اور پانی کی کثرت سے سامان کی نقل وحمل بے حد دشوار ہو جاتی ہے۔ ریلوں کی سہولتیں زیادہ وسیع پیانے پر حاصل نہیں ہیں۔ موٹروں کا استعمال اس غرض کے لئے نہایت محدود ہے۔ لے دیکر زرعی اجناس کی نقل وحمل کے لئے بنڈیاں رہ جاتی ہیں۔ چنانچہ ان کا استعمال نہایت کثرت سے ہوتا ہے لیکن چونکہ بنڈیوں کے ذریعے دور دراز کی منڈیوں کو پیداوار بھیجنے میں مصارف زیادہ لاحق ہوتے ہیں لہذا کاشتکار مجبور رہیں کہ اپنی پیداوار مقامی طور پر فروخت کرلیں۔ جہاں انھیں دام اچھے نہیں ملتے۔

## آمیزش کا رجحان

عام طور پر دیہات میں "دڑا" کا طریق مروج ہے۔ یعنی اعلیٰ ادنی ہر قسم کی اجناس ایک ہی نرخ پر خرید کیجاتی ہیں اس کی وجہ عمدہ پیداوار لانے والا کاشتکار نقصان میں رہتا ہے۔ چونکہ کاشتکاروں کو پیداوار کے دام اچھے نہیں ملتے لہذا وہ اس میں کوڑا کرکٹ اور مٹی ملا کر وزن میں اضافے کی کوشش کرتا ہے۔ لیکن اس سے بالآخر اسی کو نقصان اٹھانا پڑتا ہے۔ کیونکہ اس سے صرف مصارفِ نقل وحمل میں بلا وجہ اضافہ ہوجاتا ہے بلکہ جب بڑے تاجر پیداوار خرید کرتے ہیں تو وہ قیمت کے تعین کے وقت پیداوار صاف کرانے کے اخراجات کو پیش نظر رکھتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ اس سے بلاواسطہ کاشتکار کے معاوضے میں کمی ہوجاتی ہے۔ چنانچہ ۱۹۳۰ حکومت ہند کی جانب سے مختلف زرعی اجناس کی فروخت کے متعلق جو تحقیقات ( ) ہوئیں، ان میں ہندوستان کے مختلف علاقوں کی چاول اور گیہوں کی پیداوار میں کوڑا کرکٹ اور گھنے ہوئے دانوں کی مقدار کا تعین کیا گیا۔ حیدرآباد کے گیہوں کی حد تک کوڑا کرکٹ اور گھنے ہوئے دانوں کی مقدار ½۱۴ فیصد مقرر کی گئی۔ جو دوسرے تمام علاقوں کی پیداوار کے مقابلے میں بہت زیادہ ہے۔ حالانکہ خود وسط ہند کے گیہوں میں کوڑا کرکٹ کی مقدار صرف ½۲ فیصد ہے۔ ان حالات

میں اس امر کا اندازہ لگانا مشکل نہیں کہ ہمارے یہاں کے کاشتکاروں کو ان کی پیداوار کا کس قدر کم معاوضہ ملتا ہے۔

## اوزان اور پیمانوں کی عدم یکسانیت

ہندوستان کے دیگر علاقوں کی مانند حیدرآباد میں بھی اوزان اور پیمانوں میں یکسانیت نہیں پائی جاتی۔ جگہ جگہ ایک ہی نام کے اوزان اور پیمانے مختلف مقداروں کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔ اور ان پیمانوں کی عدم یکسانیت فروخت پیداوار کے سلسلہ میں گوناگوں دقتوں کا باعث بنتی ہیں۔ پیمانوں کا استعمال قانوناً ممنوع قرار دیا گیا ہے لیکن دیہات میں یہ اب بھی کاروبار میں مستعمل ہیں۔ ان چھوٹے بڑے پیمانوں اور غلط اوزان سے نہ صرف کاشتکار کو دھوکا دیا جاتا ہے بلکہ بڑے بڑے تاجروں کو بھی پیداوار راست کاشتکاروں سے خریدنے میں تامل ہوتا ہے۔ اس صورت حال کا نتیجہ یہ ہے کہ درمیانی اشخاص نے فروغ حاصل کیا ہے۔ کیونکہ بڑے تاجران سے معاملہ کرنے کو ترجیح دیتے ہیں جو معیاری اوزان سے کاروبار کرتے ہیں۔

## درمیانی اشخاص کی کثرت

اس میں شک نہیں کہ موجودہ زمانے میں تجارت کے طریقوں کے مدنظر درمیانی اشخاص کی ضرورت پیش آتی ہے اور ان کے وجود کی افادیت سے بھی انکار نہیں کیا جا سکتا، کیونکہ یہ ایک اہم خدمت انجام دیتے ہیں۔ لیکن ان کے موجودہ کاروباری طریقے اور ان کی ضرورت سے زیادہ تعداد ضرور قابل اعتراض ہے۔ یہ لوگ ممکنہ حد تک کم داموں پر کاشتکار سے پیداوار حاصل کرنے کی کوشش کرتے ہیں دیہات میں مقامی ایجنٹ پھیری والے وغیرہ کاشتکار سے براہ راست پیداوار خرید کرتے ہیں۔ ان سے تعلقہ یا ضلع کا ایجنٹ خرید کرتا ہے۔ اس کے بعد تھوک فروش تاجروں سے ہوتے ہوئے اجناس خردہ فروش تاجروں کے ذریعہ صارفین تک پہنچتی ہے۔ یا تھوک فروش تاجروں سے برآمد کنندوں کے ایجنٹ خرید کرتے ہیں غرض اس طرح درمیان میں متعدد اشخاص نفع کماتے ہیں اور کاشتکار اس زائد نفع سے محروم رہتے ہیں۔ اور چونکہ ان میں حالات پر قابو پانے کی اہلیت نہیں ہے اس لئے نقصان اٹھاتے ہیں۔

## غیر منظم بازار

کاشتکار کے نقصان اٹھانے کی بڑی وجہ یہ ہے کہ ملک میں منظم بازار زیادہ نہیں ہیں۔

وہ کاشتکار جو اپنی پیداوار آزادی کے ساتھ فروخت کرنے کے قابل ہوتے ہیں اور جو اچھے دام حاصل کرنے کے لئے اپنی پیداوار ضلع یا تعلقہ کی منڈی کو لیجاتے ہیں وہ کچھ زیادہ فائدے میں نہیں رہتے۔ درمیانی اشخاص منڈیوں پر چھائے ہوئے ہوتے ہیں اور منڈی کے بیوپاری جنھیں کم و بیش روزانہ ان لوگوں سے سابقہ رہتا ہے، کاشتکاروں کی حمایت میں انھیں ناراض کرنا نہیں چاہتے۔ یہاں کے اڑتھیا (کمیشن ایجنٹ) اور دلال وغیرہ اس امر کی کوشش کرتے ہیں کہ جہاں تک ممکن ہوسکے کاشتکار سے کمتر قیمتوں پر پیداوار خریدی جائے۔ ان منڈیوں میں ایسا کوئی انتظام نہیں ہوتا کہ کاشتکاروں کے حقوق کا تحفظ ہوسکے۔

دلال اور اڑتھیا کاشتکار کے روبرو نرخ کا تعین کرتے ہیں۔ لیکن بعض وقت کاشتکار کے غیاب میں بھی نرخ طے پاتی ہے اور کاشتکار کو اس سے کمتر نرخ بتلائی جاتی ہے۔ اڑتھیا جو فروشندے کے حقوق کا محافظ سمجھا جاتا ہے، بجائے اس کے کہ کاشتکاروں کو زیادہ سے زیادہ قیمت دلائے وہ انھیں ان کے جائز معاوضے سے بھی محروم رکھنے کی کوشش کرتا ہے۔

بہرحال نرخ طے پانے کے بعد پیداوار کو خریدار کی دوکان یا گرفی پر لیجایا جاتا ہے، جہاں پر اس کو تولنے کا انتظام ہوتا ہے۔ تولتے وقت پیداوار میں صدہا قسم کے نقائص نکالے جاتے ہیں اور بعض وقت نرخ کو مزید گھٹانے کی کوشش کی جاتی ہے۔ یا پھر کاشتکار کو مجبور کیا جاتا ہے کہ وہ فی من یا فی پلہ کچھ زیادہ پیداوار بلاقیمت دے جس کو "کردا" کہتے ہیں۔ اگر ایسی صورت پیدا ہوجائے تو پھر کاشتکار کے لئے دو ہی راہِ عمل ہوتی ہیں یا تو وہ اپنی پیداوار واپس لے جائے یا پھر کردا دینے پر تیار ہوجائے۔ دیہات کے کاشتکار منڈی کے ان حالات میں کچھ پریشان سے ہوجاتے ہیں اور بجائے پیداوار واپس لیجانے کے نرخ میں کچھ کمی کرنے یا کردا دینے پر رضامند ہوجاتے ہیں۔

اب جہاں تک تول کا تعلق ہے، تول کی مقدار چھوٹی ہوتی ہے۔ اوزان بالعموم صحیح ہوتے ہیں لیکن تولنے کا ڈھنگ کچھ ایسا ہوتا ہے کہ پیداوار زیادہ تلتی ہے۔ اس کے علاوہ تولنے کی اجرت جنس کی شکل میں ہاتھوں سے وصول کی جاتی ہے۔ غرض اس طرح کاشتکار کو دل کھول کر لوٹا جاتا ہے۔

جب کاشتکار کو اس کی پیداوار کی قیمت ادا کرنے کا وقت آتا ہے تو اس سے طرح طرح کے

معاوضے وصول کئے جاتے ہیں۔ اور ان کی وجہ سے کاشتکار کو وصول شدنی قیمت میں مزید ۷ تا ۱۰ فیصد کی کمی ہوجاتی ہے۔ اڑتھیا اپنا کمیشن بالعموم قیمتی پیداوار کے لئے فی صد کے حساب سے اور سستی قسم کی اجناس کے لئے پیداوار کے وزن کے لحاظ سے وصول کرتا ہے۔ اور اس طرح وہ دونوں صورتوں میں اپنا فائدہ پیش نظر رکھتا ہے۔ کمیشن کی شرح بھی زیادہ ہوتی ہے اس کے علاوہ وہ کاشتکار سے مختلف قسم کے معاوضے محاصل اور چندے وصول کئے جاتے ہیں۔ چنانچہ "حمالی" (خواہ حمالوں کی ضرورت ہوئی ہو یا نہ ہوئی ہو) معمول (یہ پتہ نہیں کہ یہ کس مد میں وصول کیا جاتا ہے)۔ خاکروب کا معاوضہ، گاؤشالہ یا دھرم شالہ کا چندہ (خواہ کاشتکار کسی مذہب سے تعلق کیوں نہ رکھے اور نیز وہ اس کے ادا کرنے پر رضامند ہو یا نہ ہو) یہ تمام کاشتکار کی اداشدنی قیمت میں سے وضع کر لئے جاتے ہیں۔ ان کی مقدار ۷ فیصد سے لے کر ۱۰ فیصد تک ہوتی ہے۔ غرض منڈیوں کے ان حالات میں کاشتکار کو اس کے گاڑھے پسینے کی کمائی کا اتنا حصہ ملتا ہے جو اس حقیقی معاوضے سے بہت ہی کم ہوتا ہے۔

## حکومت کی اصلاحی تدبیریں

فروخت پیداوار سے متعلقہ امور کا مختصراً حال معلوم کرنے کے بعد اب یہ دیکھنا ہے کہ حکومت نے اس سلسلے میں کیا اصلاحی تدبیریں اختیار کی ہیں اس میں شک نہیں کہ ابتداءً حکومت نے پیداوار بڑھانے اور عمدہ اقسام کی ترویج کی جانب توجہ کی لیکن فروخت پیداوار کے سلسلے میں اصلاحیں عمل میں لانے کی جانب توجہ نہیں ہوئی۔ تاہم بہت جلد اس مسئلہ کی اہمیت کو بھی محسوس کیا گیا۔ حیدرآباد میں ۱۳۳۹ف میں "قانون زرعی مارکٹ" نافذ ہوا۔ اس کے ذریعہ ریاست کی منڈیوں اور بازاروں کو منظم بنانے کی کوشش کی گئی ہے۔ شاہی زرعی کمیشن نے فروخت پیداوار سے متعلق اپنی سفارشوں میں یہ بتایا کہ حیدرآباد کے قانون کے طرح دیگر صوبوں میں بھی قوانین نافذ کئے جائیں تاکہ فروخت پیداوار کے طریقوں کی اصلاح ہوسکے۔

حیدرآباد میں چیف مارکٹنگ افسر کے تحت مارکٹنگ کا محکمہ قائم ہوا ہے اس نے قانون زرعی مارکٹ بابتہ ۱۳۳۹ف کے تحت ممالک محروسہ سرکار عالی کے بازاروں اور منڈیوں کو منظم بنانے کی جانب توجہ کی

علاوہ بریں مختلف زرعی اجناس کی فروخت سے متعلقہ امور، بازار اور منڈیوں کی کیفیت وغیرہ کی نسبت تحقیقی کام شروع کیا ہے۔

**منظم بازار** محکمۂ مارکٹنگ کی کوشش ہے کہ ملک کی تمام منڈیوں اور بازاروں کو منظم بنایا جائے۔ گو یہ ایک نہایت دشوار مسئلہ ہے تاہم اس محکمہ کی جد و جہد کے نتیجے کے طور پر اس وقت تک ۲۳ بازاروں کو منظم بنایا گیا ہے۔

منظم بازار کی خصوصیت یہ ہوتی ہے کہ اس میں جو کاروبار انجام پاتے ہیں وہ مقررہ اصولوں اور قواعد و ضوابط کے مطابق ہوتے ہیں۔ ہر منظم بازار میں ایک "مارکٹ کمیٹی" ہوتی ہے۔ قانون کے مطابق اس کے اراکین ۸ سے ۱۶ تک ہو سکتے ہیں۔ لیکن بالعموم یہ بارہ ۱۲ ارکان پر مشتمل ہوتی ہیں۔ جس میں سے چھ کاشتکاروں کے نمایندے، چار تاجروں کے نمایندے، ایک سرکاری اور ایک بلدیہ یا لوکل بورڈ کا نمائندہ ہوتا ہے۔ کاشتکاروں کے نمایندے اول تعلقدار ضلع کے نامزدہ ہوتے ہیں۔

مارکٹ کمیٹی بازار کا انتظام اور صفائی وغیرہ سے متعلقہ امور انجام دیتی ہے۔ منظم بازاروں میں کاروبار کرنے کے لئے آڑتھیوں، دلالوں، وزن کشوں وغیرہ کے لئے مارکٹ کمیٹی کی جانب سے اجازت نامے جاری کئے جاتے ہیں۔ غیر اشخاص کو مارکٹ میں کاروبار کرنے کا حق نہیں ہوتا اور مارکٹ کے قواعد کی خلاف ورزی کرنے پر اجازت نامہ منسوخ کر دیا جاتا ہے مارکٹ کمیٹی بازار کے اوزان اور پیمانوں پر نگرانی رکھتی ہے اور وقتاً فوقتاً ان کی تنقیح کا انتظام کرتی ہے اس کے علاوہ مارکٹ کے لئے عمارتوں کے نقشے اور ان کی برآورد کی ترتیب و منظوری مارکٹ کمیٹی ہی طے کرتی ہے۔ اجازت ناموں کی اجرائی و نیز فروخت کے لئے لائے ہوئے مال پر محصول وصول کرنے سے جو آمدنی حاصل ہوتی ہے وہ مارکٹ کمیٹی کے فنڈ میں جمع ہوتی ہے۔ اس فنڈ کو مارکٹ کے قیام و ترقی، مارکٹ کے اغراض کے لئے ضروری مکانوں کی تعمیر و ترمیم و نیز مارکٹ کے مامورہ عہدہ داروں اور ملازمین کی تنخواہوں اور وظائف وغیرہ کے سلسلے میں صرف کیا جاتا ہے۔

منظم بازار میں پیداوار کی فروخت نیلام کے ذریعہ انجام پاتی ہے اس طریقے کے تحت

خریداروں میں آپس کے مقابلے کی وجہ کاشتکار کو اچھے دام ملنے کی توقع ہوتی ہے بیوپاریوں کے لئے رسیدوں کا جاری کرنا لازمی قرار دیا گیا ہے۔ اور رسیدیں مقررہ نمونے کے مطابق ہوتی ہیں اوزان کو معیاری بنانے کے لئے تمام منظم بازاروں میں ۸۰ سیر کا من اور ۳ من کے پلے کی مناسبت سے قیمتوں کا تعین عمل میں آتا ہے۔ مارکٹنگ کا محکمہ ان منظم بازاروں سے قریبی تعلق رکھتا ہے اور ہر قسم کی بدعنوانیوں کے انسداد کے لئے ضروری کاروائیاں کرتا ہے۔

گو منظم بازاروں کی تعداد نہایت محدود ہے لیکن جہاں کہیں ایسے بازار قائم ہیں وہاں اطراف واکناف کے علاقوں کے کاشتکاروں کو ان کی پیداوار کے اچھے دام ملتے ہیں لہذا ضرورت اس امر کی ہے کہ ایسے بازار زیادہ تعداد میں قائم کئے جائیں۔

**روئی کی فروخت** روئی حیدرآباد کی ایک اہم تجارتی فصل ہے۔ گذشتہ چند سال سے محکمہ زراعت کی کوششوں سے گورانی کپاس نمبر (۶) کی ایک ترقی یافتہ قسم کی کاشت کو ضلع ناندیڑ میں خاص وسعت و ترقی دی گئی۔ یہ روئی نہ صرف اپنی نفاست اور عمدگی کے لحاظ سے خاصی مقبول ہوئی ہے بلکہ کاشتکار اس کو اس لئے پسند کرتے ہیں کہ فی ایکڑ کپاس کی پیداوار زیادہ ہوتی ہے۔ اس روئی کی فروخت کا انتظام بذریعہ نیلام کیا گیا جس میں شائقین نے دلچسپی لی اور کاشتکاروں کو اچھی قیمتیں وصول ہوئیں۔ اس کے علاوہ "صدر جمعیت امداد باہمی کپاس" کا ناندیڑ میں قیام عمل میں آیا جس کا مقصد یہ ہے کہ امداد باہمی کے اصولوں کے مطابق روئی کی فروخت کا طریقہ ترقی کرے

**پیمانوں کی مسدودی** یکم شہریور ۱۳۵۳ف کو تمام ممالک محروسہ سرکار عالی میں خرید و فروخت کے سلسلہ میں پیمانوں کے استعمال کو ممنوع قرار دیا گیا۔ دیہات میں صدہا اقسام اور مختلف گنجایشوں کے پیمانے مروج تھے اور کاشتکاروں کو بہت زیادہ فریب دیا جا سکتا تھا۔ یہ نہیں کہا جا سکتا کہ اب پیمانوں کا استعمال بالکل ختم ہو گیا ہے۔ البتہ یہ ضرور ہے کہ ان کا استعمال قابل لحاظ حد تک گھٹ گیا ہے۔ اور حقیقت یہ ہے کہ اس سے فروخت کے طریقوں کی اصلاح میں بڑی مدد ملی ہے۔

**غلہ کے گودام** تنظیم دیہی کے سلسلے میں حیدرآباد میں جو کام ہوا ہے، اس میں قابل ذکر یہ ہے کہ فروخت پیداوار

کے طریقوں سے اصلاح کرنے کی جانب بہت کچھ توجہ کی گئی ہے۔ غلہ رکھنے کے لئے گودام بنائے گئے ہیں۔ چنانچہ اب تک کم و بیش . . اگودام مختلف مقامات پر قائم ہیں۔ عام طور پر کاشتکاروں نے چاول، جوار اس میں محفوظ رکھا ہے لیکن اس سلسلے میں یہ دقت پیش آتی ہے کہ مختلف کاشتکار جو پیداوار لاتے ہیں، اس میں قسم قسم کے لحاظ سے بہت فرق پایا جاتا ہے گھٹیا اور بڑھیا ہر قسم کی پیداوار لائی جاتی ہے۔ ظاہر ہے کہ اچھی پیداوار لانے والا کبھی یہ گوارا نہیں کرے گا کہ اس کی پیداوار گھٹیا اقسام میں ملادی جائے۔ لہذا عام طور پر عمدہ پیداوار لگانے والے ان گوداموں میں اپنی پیداوار محفوظ کرانے سے احتراز کرتے ہیں۔

حکومت نے فروخت پیداوار کے طریقوں میں اصلاح کرنے کی جانب بہت کچھ توجہ کی ہے۔ چنانچہ زراعت، امداد باہمی، اور تنظیم دیہی کے محکموں نے اس مسئلہ کو اپنی توجہ کا مرکز بنایا ہے اور بہت سی اصلاحی تدبیریں اختیار کی ہیں آیندہ کے لئے نہ صرف زرعی اجناس بلکہ مویشی، دودھ، انڈے اور میووں کی فروخت سے متعلقہ مسائل کا حل بھی حکومت کے پیش نظر ہے۔

## مزید توجہ کی ضرورت

فروخت پیداوار کے مسئلے کی اہمیت کے مدنظر حکومت نے اس جانب جو توجہ کی اور جو مفید اصلاحیں کی ہیں وہ یقیناً قابل ستائش ہیں لیکن اس میں شبہ نہیں کہ حکومت کا دائرہ عمل نہایت محدود ہے اور مسئلے کی اہمیت اس کی متقاضی ہے کہ اس جانب بیش از بیش توجہ کی جائے۔

فروخت پیداوار کا ایک عمدہ اور ترقی یافتہ نظام ملک میں قائم کرنے کے لئے یہ ضروری ہے کہ حکومت کے سامنے ایک واضح اور ہمہ گیر لائحہ عمل ہو محکمہ جات مارکٹنگ، امداد باہمی، تنظیم دیہی، زراعت وغیرہ میں اس مقصد کے حصول کے لئے نہایت قریبی تعلق اور ہم آہنگی پیدا کی جائے۔ کیونکہ بغیر اجتماعی اور متحدہ جد و جہد اس سلسلے میں خاطر خواہ کامیابی ممکن نہیں ہے۔

### فروخت پیداوار کیلئے انجمنیں

فروخت پیداوار کے سلسلے میں جو خرابیاں پائی جاتی ہیں، ان کے انسداد کے لئے یہ ضروری ہے کہ درمیانی اشخاص کی ضرورت سے زیادہ تعداد کو گھٹا دیا جائے، اور کاشتکار اور صارف میں ممکنہ حد تک قریبی تعلق پیدا کرنے کی کوشش کی جائے۔

اور اس مقصد کے حصول کے لئے امداد باہمی کے اصولوں پر فروخت پیداوار کی انجمنوں کا قیام عمل میں لایا جائے ہر موضع یا تعلقے کے کاشتکاروں کی ایک انجمن ہو اور یہ اپنے اراکین کی پیداوار فروخت کرنے کا انتظام کریں۔ یہ انجمنیں براہ راست شہروں کے ٹھوک فروش تاجروں اور برآمد کنندوں سے ربط قائم کریں اس سے انھیں پیداوار کی قیمتیں اچھی وصول ہوں گی اور وہ کثیر منافع جو بیبیوں درمیانی اشخاص کماتے ہیں وہ کاشتکاروں ہی کو حاصل ہوگا۔ اگر شہر حیدرآباد اور ضلع کے منتفروں وغیرہ بر صارفین کی انجمنوں کا قیام عمل میں لایا جائے اور ان کا تعلق راست کاشتکاروں کی فروخت پیداوار کی انجمنوں سے ہو تو پھر کاشتکار اور صارفین دونوں فائدے میں رہ سکتے ہیں۔ موجودہ جنگ سے پیدا شدہ حالات میں حکومت کو اجناس کی رسد حاصل کرنے میں جو مشکلات پیش آرہی ہیں ان کا سدباب ہو جاسکتا ہے اگر ملک میں وسیع پیمانے پر فروخت پیداوار کی انجمنیں قائم ہوں تو ان کے ذریعہ راست پیداوار فروخت ہوسکے گی اور درمیانی آدمیوں کی نفع اندوزی کی غرض سے اجناس کی ذخیرہ بازی کے رجحان کا انسداد بھی ہو جاسکے گا۔

لہذا کم از کم موجودہ حالات کی ضروریات کی بناء پر جلد از جلد ایسے انجمنوں کے وسیع پیمانے پر قایم کرنے کی جانب محکمہ امداد باہمی کو اپنی توجہ مبذول کرنی چاہیئے۔ کاشتکاروں کو ایسی انجمنیں قائم کرنے کی نہ صرف ترغیب دی جائے بلکہ ان کے قیام میں ہر ممکنہ سہولتیں باہم پہنچائی جائیں۔

فروخت پیداوار کی انجمنوں کے پاس پیداوار ذخیرہ کرنے کے لئے گودام ہونے چاہئیں اور اس کے ساتھ ہی ان کی مالی حالت اس قدر استوار ہونی چاہیئے کہ یہ اراکین کو ان کی پیداوار کی کفالت پر فوری رقمی ضرورتوں کی تکمیل کے لئے قرض دے سکیں لہذا امداد باہمی کے سنٹرل بنکوں کی جانب سے ایسی انجمنوں کی مالی امداد کا انتظام ہونا چاہیئے علاوہ بریں ان انجمنوں کو ایسی سہولتیں بہم پہنچائی جانی چاہئے کہ ان کے کاروبار میں ترقی ہو اور دوسرے کاشتکاروں کو ان میں شریک ہونے کی ترغیب دی جاسکے۔ ایسے گاؤں دیہات جو ریلوے اسٹیشنوں سے قریب ہوں وہاں پر دودھ کی صنعت ( ) کو ترقی دی جائے اور انجمنوں کے توسط سے ان کی پیداوار فروخت کے لئے روزانہ شہروں کو پہنچانے کا انتظام ہو تو پھر اس سے نہ صرف دیہاتیوں کی آمدنی میں اضافہ ہوگا بلکہ شہروں کے لئے دودھ، مکھن وغیرہ کے جیسے ضروری اشیا کی رسد میں بھی خاطر خواہ

اضافہ ہوگا ہمارے دیہاتوں میں دودھ کی صنعت، مرغبانی، باغبانی وغیرہ کی ترقی کے پورے مواقع موجود ہیں اگر فروخت کے بہتر انتظامات کے ذریعہ پیداوار کی نکاسی کا انتظام کیا جاسکے۔

## آمیزش کے رجحان کو روکنے کی ضرورت

کاشتکاروں کا یہ رجحان کہ عمدہ اقسام میں ناقص اقسام کی آمیزش کرتے ہیں وہ نیز کوڑا کرکٹ اور مٹی ملاکر وزن بڑھانے کی کوشش کرتے ہیں مناسب نہیں ہے اس سے تو ان کو نقصان پہنچتا ہے اول سے حیدرآباد کی کوئی پیداوار ایسی نہیں جس کے متعلق یہ کہا جاسکے وہ قسم کے لحاظ سے اعلیٰ ترین ہے اور اب اس کو ناقص اقسام اور مٹی کی آمیزش سے مزید خراب کیا جاتا ہے۔ اس وجہ سے بیرونِ ملک یہ پیداوار اچھی نظروں سے نہیں دیکھی جاتی اور اس کی نکاسی میں مشکلات پیش آتی ہیں۔ روئی کی حد تک ناقص اقسام کی آمیزش کو روکنے کے لئے برطانوی ہند کے نمونے پر یہاں پر بھی قانون سازی ہوئی ہے اور اس کی وجہ امیزش کے روک تھام میں خاصی کامیابی حاصل ہوئی ہے لیکن ضرورت اس امر کی ہے کہ اس قسم کی تدبیریں دوسری اجناس کے لئے بھی اختیار کی جائیں چاول، گیہوں، جوار، باجرا اور دیگر اجناس خوردنی کو صاف اور عمدہ حالت میں فروخت کرنے کے انتظامات کئے جائیں تاکہ یہاں کی پیداوار کی شہرت ہو اور قیمتیں اچھی ملیں۔

## درجہ بندی

پیداوار نہ صرف صاف اور عمدہ حالت میں ہو بلکہ باقاعدہ درجہ بندی ( ) کے ساتھ اس کی فروخت کا انتظام ہونا چاہئے۔ برطانوی ہند میں " " نشان کے تحت چاول، گھی، انڈے، مربے وغیرہ کی درجہ بندی کے تیز جو فروخت کا انتظام ہوا اس سے قیمتیں زیادہ وصول ہوئیں اور فروخت میں بھی اضافہ ہوا۔ لہذا حیدرآباد میں بھی اس جانب توجہ کی ضرورت ہے۔

## تحقیقات

آغاز جنگ سے قبل یہاں کے محکمۂ مارکٹنگ نے مختلف اجناس کی فروخت کے متعلق تحقیقی کام ( ) انجام دیا تھا۔ اور کل ہند اساس پر رودادوں کی اشاعت کے لئے یہ مواد حکومتِ ہند کو بہم پہنچایا گیا۔ جنگ کی وجہ سے حالات میں ایک انتشار پیدا ہوگیا ہے۔ لہذا جنگ کے بعد اس جانب توجہ کرنے کی ضرورت ہے اور انفرادی طور پر حیدرآباد کے نقطۂ نظر سے بھی اس قسم کی رودادیں شائع کئے جانے کا انتظام ہونا ضروری ہے۔

**لاسلکی** آل انڈیا ریڈیو کی مانند حیدرآباد کے ریڈیو سے بھی دیہاتی نظاموں کی نشر کا انتظام ہونا چاہئے۔ مقامی زبانوں میں دلچسپ نظام ناموں کی نشر کے ذریعہ کاشتکاروں کو فروخت کے طریقوں اور اجناس کے تازہ ترین نرخوں کے متعلق معلومات بہم پہنچائی جاسکتی ہیں۔

**مسئلے کی اہمیت** موجودہ جنگ سے ملک کے زرعی نظام پر جو اثرات مرتب ہوئے ہیں ان سے اس نظام کی خامیاں منظر عام پر آگئی ہیں۔ اور یہی وہ نقائص تھے جن کی وجہ سے معاشرے کو سخت مصائب سے دو چار ہونا پڑا۔

ایک طرف زرعی اجناس کی قیمتوں میں غیر معمولی اضافے سے ملک کے کم مستطیع طبقے متاثر ہوئے تو دوسری طرف کاشتکاروں کو بھی زیادہ فائدہ نہیں ہوا۔ لیکن درمیانی آدمیوں نے خوب منافع کمایا حقیقت میں یہ نتیجہ ہے فروخت پیداوار کے مروجہ نظام کی خرابیوں کا۔ بہرحال موجودہ حالات ہمارے لئے سبق آموز ہیں۔ اور ان تجربوں کی بنا پر جنگ کے دوران میں اور اس کے بعد فروخت پیداوار کے طریقوں میں اصلاح کرنے کی ضرورت ہے۔

جنگ کے بعد جب معاشرہ کی تعمیر جدید کی جانب توجہ کی جائے گی تو اس وقت مزارعین کی آمدنی بڑھانا اور ان کے معیار زندگی کو بلند کرنا حکومت کا مطمح نظر ہونا چاہیے ایک نہایت افسوسناک حقیقت ہے کہ کاشتکار جو معاشرے کی عظیم تر خدمت انجام دیتا ہے افسوسناک حالت میں ہے وہ غربت اور مصائب و آلام کا پیکر مجسم بنا ہوا ہے۔ نہ پیٹ بھر روٹی ملتی ہے نہ تن ڈھانکنے کپڑا میسر آتا ہے۔ گھاس پھوس کی تنگ و تاریک جھونپڑیوں میں یہ اپنی زندگی کے دن پورے کرتا ہے لہذا جنگ کے بعد تعمیر نو کے نظام نامے کے تحت حکومت کا یہ اہم ترین فریضہ ہوگا کہ وہ دیہی آبادی کے معیار زندگی بڑھانے اور دیہاتیوں کو خوشحال بنانے کے لئے کوئی کسر اٹھا نہ رکھے اور یہ مقصد ایک معقول اور ترقی یافتہ فروخت پیداوار کے نظام کے قیام سے بڑی حد تک حاصل ہوسکتا ہے۔ بشرطیکہ حکومت کے سامنے ایک واضح اور غور کردہ منصوبہ ہو۔

شفیق الرحمن بی۔ اے (آخری)

# ڈیکارٹ

ہر عہد کا فلسفہ اس عہد کے خیالات اور احساسات کا آئینہ ہوتا ہے اس لئے ڈیکارٹ کے خیالات کا جائزہ لینے سے پہلے مناسب یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس زمانے کے حالات سے اچھی طرح واقفیت پیدا کرلیجائے۔

ظاہر ہے کہ یورپ اور ہند متوسطہ میں کلیسا کے آہنی پنجوں کا شکار ہوکر رہ گیا تھا زندگی اور زندگی کی ساری مصروفیتیں اسی کلیسا سے وابستہ ہوگئی تھیں کلیسا مذہبی فرائض کے علاوہ مدرسے کے کاروبار بھی خود ہی انجام دینے لگا تھا اس کا دعویٰ تھا کہ وہ ایک طرف نجات کا ذریعہ ہے اور دوسری طرف تعلیم دنیوی کا حامل۔ تعلیم کا نظریہ تو اس طرح سے ختم ہوگیا کہ یونانیوں اور ہسپانیہ کے عربوں کی تعلیمات نے عوام کی آنکھیں کھول دیں۔ اب رہا یہ ادعا کہ "کلیسا نجات کا ذریعہ ہے" وہ "معافی گناہ" کے طریقے کی وجہ سے عجیب وغریب ہوکر رہ گیا۔ معافی گناہ کی شرمناک تجارت کو کیتھولک کلیسے نے جائز قرار دے رکھا تھا جواز کا فتویٰ اس طرح صادر کیا گیا تھا کہ چونکہ کلیسا بحیثیت ایک خدا کے نمائندے کی سی ہے اس لئے اس کا یہ حکم ارادۂ الٰہی کے موافق ہے اگر وہ گناہوں کو معاف کرنے کے وعدے سے روپیہ طلب کرے تو ہر شخص پر واجب ہے کہ وہ اس کی تعمیل کرے ہوسکتا ہے کہ اس طریقے سے کسی کے اخلاقی احساس کو صدمہ پہنچے لیکن کلیسا کے خدا سے حاصل کردہ حکم کے سامنے انفرادی احساس کی وقعت ہی کیا ہوسکتی ہے۔ فکر الٰہی فکر انسانی سے مختلف ہے"

"خدا کی حماقت میں بھی ہم سے زیادہ دانائی پائی جاتی ہے"

لیوتھر نے اس خیال کے خلاف علم احتجاج بلند کیا اور صاف طور پر بتلایا کہ معافی گناہ کا طریقہ بدنفس اہل کلیسا کی خیالی پیداوار کے سوا کچھ نہیں ہے۔ لیوتھر کی تعلیمات کا دائرہ وسیع ہوتا گیا اور اس خیال کی جڑیں مضبوط ہونے لگیں کہ نجات الفاظ سے نہیں ایمان سے حاصل ہوسکتی ہے۔

لیکن ان جڑوں کو ان کے حال پر نہ چھوڑا گیا حتی الامکان یہ کوشش کی گئی کہ نئے خیالات اور نئے

نظریات کسی طرح پھلنے پھولنے نہ پائیں ...... کلیسا کے لئے یہ انکشافات زہر کا کام دے رہے تھے کیونکہ کیتھولک کائینات اب بحیرۂ روم کی وادی، ایشیاء کے جنوب میں مغربی حصے اور شمالی یورپ کی حد تک ہی محدود نہ رہی بلکہ ایک طرف تو کولمبس نے نئی دنیا دریافت کی اور دوسری طرف واسکوڈی گاما نے راس امید کا چکر کاٹ کر ہندوستان کا راستہ معلوم کرلیا اس سے فائدہ یہ ہوا کہ دنیا اس خیال سے واقف ہوئی کہ دنیا ایک کرہ ہے، فضا میں معلق ہے اور یہی حال سیاروں کا ہے کہ وہ کسی دوسری چیز میں چسپاں نہیں ہیں۔ نتیجہ اس کے سوا اور کیا ہو سکتا تھا کہ ارسطو کے برج خواب کی باتیں ہو کر رہ گئے۔

کوپرنیکس نے زمین کو سیارات میں جگہ دی اور سورج کو مرکز زمین کی دوگانہ حرکت کا نظریہ پیش کیا خودساختہ دوربین سے چاند کو دیکھا اور ان کی گردش کا قانون دریافت کیا ان دونوں کو خیالات بدلنے کے لیے مجبور کیا گیا رونگٹے کھڑے کر دینے والی سزا دی گئیں اور بعضوں کو زندہ جلا دیا گیا۔

اہل کلیسا حیران و پریشان ہو گئے کہ خیالات و تحقیقات کا یہ سیلاب کہیں ان کی ساری تعلیمات کو بہا نہ لیجائے کیونکہ اس طرح سے اگر یہ مان لیا جائے کہ زمین سیارہ ہے اور وہ آسمان میں حرکت کرتی ہے تو زمین و آسمان کا فرق غائب ہو جاتا ہے اور وہ دونوں ایک ناقابل تفہیم کائینات ہو جاتے ہیں اس کے علاوہ۔

"ارسطو کے خلاف دنیا کو لامحدود ماننا کائینات سے علحدہ آسمان کے وجود کا انکار کرنا ہے اور فوق الفطرت نظام اشیاء اور عرش نشیں خدا کا منکر ہونا ہے۔"

غرض یہ کہ کوپرنیکس کا نظریہ ایک عظیم ترین اہمیت کا حامل ہے اور یورپ کی ذہنی تاریخ میں اسی سے ایک بڑے دور کا آغاز ہوتا ہے عالم غیب نفی محض نہیں بلکہ لامتناہی ہو جاتا ہے اور ورائیت کا تصور داخلیت الہٰی کے جدید اصول کی شکل اختیار کرتا ہے ہیگل نے بھی اسی خیال کی تائید کرتے ہوئے دنیائے جدید کی فکر کی بنیاد اسی داخلیت ہی پر رکھی خود اسی کے الفاظ میں۔

"نوع انسان کو یہ معلوم ہوا کہ خدائے قدرت سورج چاند ستارے پودے گویا ابھی پیدا کئے ہیں اور نوایا

ابھی ابھی نافذ ہوئے ہیں جب انھوں نے عقل کل کو اپنی ہی عقل کا آئینہ پایا تو پہلی دفعہ ان کو اشیاء سے دلچسپی پیدا ہوئی، قوانین قدرت کے نام سے زمانے کے توہم عظیم اور ان خوفناک قوتوں کے متعلق خیالات کے خلاف اعلان جنگ کیا گیا جن کی نسبت یہ خیال تھا کہ سوائے جادو کی مدد کے وہ مغلوب نہیں ہوسکتیں"۔

اسی ذہنی تصور کی پیداوار اطالیہ میں برونو انگلستان میں بیکن اور فرانس میں ڈیکارٹ ہے۔

رینے ڈیکارٹ ٹورین کے مقام (لاہے) میں مارچ ۱۵۹۶ء میں پیدا ہوا۔ لافلیج میں اس نے فلکیات و ریاضیات کی تعلیم حاصل کی اور مختلف موقعوں پر اپنی ذہانت کا ثبوت دیا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ جب وہ بیوریا وغیرہ میں فوجی خدمات انجام دینے کے بعد ہالینڈ پہنچا تو ایک ریاضیاتی مسئلہ کو پوسٹر کی شکل میں دیوار پر چسپاں دیکھا اور زبان سے ناواقفیت کی بنا پر پاس کھڑے ہوئے آدمی سے پڑھنے کے لئے کہا اتفاق سے یہ ڈارٹ یونیورسٹی کا پرنسپل' پروفیسر "بیک مین" تھا۔ پروفیسر موصوف اجنبی کے اس سوال پر ہنس دیتا ہے لیکن جب وہ دوسرے دن اس نوجوان فوجی کو اس مسئلہ کا حل پیش کرتے ہوئے دیکھتا ہے تو حیرت سے اپنے دانتوں میں انگلی دے لیتا ہے۔ ۱۶۲۱ء میں وہ جرمنی کا ارادہ کرتا ہے اور اسی زمانے میں اسے ایک عجیب حادثے سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔ ڈیکارٹ کشتی میں ایک دفعہ بیٹھا چلا جا رہا تھا کہ بعض ملاحوں نے اسے اجنبی اور مالدار خیال کر کے مار ڈالنا چاہا وہ اس کو اپنی زبان سے ناواقف سمجھ کر باتیں کر رہے تھے جیسے ہی اسے ان کے ارادے کا علم ہوتا ہے تلوار لے کر کھڑا ہو جاتا ہے اور ان کی زبان ہی میں انھیں للکار کر خبردار کرتا ہے اس کی یہی عجلت جرأت اور دلیری اس کے فلسفے میں آشکارا ہے ۱۶۲۹ء میں اپنا استعفیٰ پیش کرنے کے بعد شادی بیاہ کے خیال کے بغیر صرف ایک لڑکی کو اپنی منہ بولی بیٹی بنا کر ڈیکارٹ' فلسفہ جدید کا بانی اپنی ساری عمر درس و تدریس کے لئے وقف کر دیتا ہے۔

جیسا کہ اشارہ کیا جا چکا ہے کہ ڈیکارٹ کو تمام علوم میں سب سے زیادہ دلچسپی ریاضیات ہی سے تھی بقول دیبر کے "وہ ایک ہندسی تھا جو مابعد الطبیعیات کا مذاق بھی رکھتا تھا نہ یہ کہ وہ

ایک فلسفی تھا جسے ہندسہ اور جبر و مقابلہ کا بھی شوق تھا" اپنی مشہور کتاب "بحث نہیج میں" ڈیکارٹ رقم طراز ہے کہ

"مجھے سب سے زیادہ لطف ریاضیات ہی سے حاصل ہوتا ہے کیونکہ اس کے براہین قطعی اور بدیہی ہوتے ہیں لیکن مجھے ابھی تک ریاضیات کا صحیح استعمال معلوم نہ ہوا تھا اگرچہ میں اس بات سے واقف تھا کہ ریاضی صرف میکانکی فنون میں کام آتی ہے مگر مجھے تعجب تھا کہ اس قدر مضبوط اور مستحکم بنیاد پر کیوں اس سے اعلیٰ درجہ کی تعمیر کھڑی نہ کی گئی۔ اہل ہندسہ نہایت اہم براہین میں استدلال کے نہایت طویل مگر سادہ اور آسان سلسلوں سے کام لیتے ہیں ان کو دیکھ کر مجھے خیال پیدا ہوا کہ نفس انسانی کی تمام باتیں اسی قسم کے سلسلوں میں منسلک ہو سکتی ہیں ان میں صرف اتنی بات کو مدنظر رکھنا چاہئے کہ کسی شئے کو یونہی صحیح فرض نہ کر لیا جائے اور ایک صداقت کو دوسری صداقت سے نہایت ترتیب سے استنباط کیا جائے اس طرح انسان نہایت دور کے حقائق تک پہنچ سکتا ہے۔"

اس کے پڑھنے سے صاف طور پر معلوم ہوتا ہے کہ ڈیکارٹ فلسفہ کو نہ صرف ریاضیات کے بازو لاکر کھڑا کر دینا چاہتا ہے بلکہ اس کا مقصود ان دونوں کو ایک کر دینا ہے اس کے لئے سب سے پہلے اصول اولیہ کی ضرورت تھی یہ اصول نہ تو اس سے علیحدہ اس دنیا میں ملنے والے تھے اور نہ کسی ماورائی دنیا میں — اس کی نظر آفاق سے ہٹ کر انفس پر پڑ چکی تھی اور ظاہر ہے کہ یہ تلاش صرف مشاہدہ باطن ہی کے ذریعہ نتیجہ تک پہنچ سکتی تھی چنانچہ اس میں اس کو ایک حد تک کامیابی ہوئی اور وہ نفسیاتی طریق کا موجد کہلایا۔

ڈیکارٹ کی نظر نے سب سے پہلے اپنے علم کا جائزہ لیا اور معلوم کیا کہ علم یا تو روایات کے ذریعہ حاصل ہوتا ہے یا حواس سے ...... روایات کا تو وہ قطعاً قائل نہیں اب رہا حواس کا معاملہ ..... اس کی حقیقت یہ ہے کہ کاغذ کا چھوٹا سا ٹکڑا اگر آنکھوں کے سامنے لایا جائے تو وہ چاند اور سورج کو بھی ڈھانک لیتا ہے جو کہ خود زمین سے کئی گناہ بڑے ہیں۔ پانی جس پر انسانی زندگی کا بڑی حد تک مدار ہے وہ جیسے دن رات بیسیوں دفعہ پیا جاتا ہے خود اسے حواس ریگستان میں بڑی

شکل سے پہچان سکتے ہیں۔ مشعل کو زور سے گھماؤ تو دائرہ بن جاتا ہے غرض یہ کہ ہزاروں واقعات آئے دن ایسے پیش آتے ہیں کہ حواس کی صداقت پر سے یقین اٹھ جاتا ہے اور شک ہی شک نظر آنے لگتا ہے لیکن شک کی مایوس کن وادی میں تھک کر بیٹھ جانا ڈیکارٹ کا کام نہ تھا۔ اسے اصول اولیہ کی ضرورت تھی اور وہ انہیں یہیں سے فراہم کرکے اپنے فلسفے کی بنیاد قائم کرتا ہے۔

ڈیکارٹ ازحد دلنشین پیرائے میں یہ بات واضح کرنا چاہتا ہے کہ مجھے حواس کے ذریعہ صحیح علم حاصل نہیں ہوتا اور میں شک کرتا ہوں اس کے یہ معنی ہوئے کہ کم از کم دنیا میں یہ ایک بات یقینی ہوئی کہ میں شک کرتا ہوں مگر شک کرنا فکر کرنا ہے اور فکر کرنا بغیر موجود ہونے کے کیسے ہوسکتا ہے لہذا یہ بات یقینی ہے کہ میں موجود ہوں۔ I think therefore I am اس طرح سے یہ بات معلوم ہوجاتی ہے کہ میں موجود ہوں نہایت آگے بڑھنے اور دائرۂ علم کو وسیع کرنے سے پہلے نہایت احتیاط سے کام لینا ضروری ہے کیونکہ کسی امر کے یقینی ہونے کے لئے بدیہی ہونا لازمی ہے "یہاں پر شک کرنے سے یہ تو لازم آیا کہ میں موجود ہوں لیکن یہ بات تو لازم نہیں آئی کہ میرا معروضِ خیال مجھ سے علحدہ عالم خارجی میں موجود ہے ہوسکتا ہے کہ میرے خیالات میرے اپنے تصور کی آپ پیداوار ہوں اور مجھے دھوکہ دے رہے ہوں۔ ڈیکارٹ کی مشکل آسان نہ ہوتی اگر اسے ان تصورات میں ایک ایسا تصور نہ مل جاتا جیسے کہ لامحدود کامل ہستی کا تصور یا خدا کہتے ہیں۔

خدا کا تصور انسان کا پیدا کردہ نہیں ہے کیونکہ محدود علت سے لامحدود معلول پیدا نہیں ہوسکتا اور اور جب یہ انسان کا پیدا کردہ نہیں ہے تو لازمی ہے کہ خدا کے تصور کا خالق خود خدا ہی ہو۔ علاوہ ازیں خدا کامل ہے اور کمال کے لیے وجود لازمی ہے اگر وجود ہی کو نکال لیا جائے تو باقی کیا رہ جاتا ہے۔

خدا پر یقین کرنے سے اس بات پر بھی یقین ہوجاتا ہے کہ خارجی دنیا بھی موجود ہے کیونکہ خارجی دنیا پر پیدائشی یقین ہے یہ یقین خدا کی طرف سے حاصل ہوتا ہے جو کہ مجھ کو دھوکہ نہیں دے سکتا۔

اس طرح ہم تین حقیقتوں تک پہنچتے ہیں خدا، نفس اور عالم خارجی۔

ڈیکارٹ کا خدا کامل اور لامحدود جوہر ہے جس پر کہ تمام اشیاء کے وجود کا انحصار ہے مگر خود

اس کا وجود کسی پر منحصر نہیں (لم یلد ولم یولد) روح فکر کرنے والا جوہر ہے جسم جوہر ممتد۔ ان تینوں جوہروں میں فرق معلوم کرنے سے پہلے یہ بتلانا ضروری ہے کہ جوہر سے مراد ایک ایسی شئے ہے جو اپنے وجود کے لئے کسی اور وجود کی محتاج نہ ہو چنانچہ خدا کو اسی معنی میں لامحدود جوہر کہا گیا ہے البتہ نفس و اجسام اضافی جوہر ہیں، نفس کی صفت فکر ہے اور جسم کی ماہیت امتداد ہے امتداد ہی کی وجہ سے یہ تین باتیں لازم آتی ہیں۔

۱۔ امتداد بغیر جسم کے محال ہے یعنی فضائے خالی یا خلا ناممکن ہے۔

۲۔ مادی دنیا لامحدود ہے (یہاں ارسطو کی پوری پوری تردید ہو جاتی ہے)۔

۳۔ جسم لامرکز ہوتا ہے کیونکہ مرکز ایک ہندسی نقطہ ہوتا ہے اور نقطہ غیر ممتد ہے۔

ڈیکارٹ اجسام کی بذات خود حرکت کا سخت مخالف تھا اس کا ایقان تھا کہ اجسام منفعل ہوتے ہیں اور مادی دنیا میں قانون جبر کے سوا کوئی قانون نہیں۔ دنیا کی حالت صرف ایک مشین کی سی ہے اور غیر متناہی اور غیر معین سلسلہ حرکات کا مبدا، خدا کی ذات ہے۔

نفس کی حد تک بتلایا جا چکا ہے کہ نفس میں نہ صرف فکر ہے بلکہ حرکت بھی ہے اس طرح سے وہ صاحب اختیار ہے نفس کے اس طرح صاحب اختیار اور ذی فکر ہونے اور اجسام کے منفعل اور غیر ذی فکر ہوتے سے ڈیکارٹ یہ نتیجہ نکالتا ہے کہ گو بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ نفس کا جسم پر اثر ہو رہا ہے مگر یہ کہنا بڑی غلطی ہوگی کہ یہ دونوں متحد ہیں کیونکہ اشیاء کو متحد خیال کرنا ان کو ایک ہی تصور کرنا ہے اسی چیز کو اس نے اپنی ایک اور کتاب میں جو کہ اس کی وفات کے بعد شایع ہوئی تھی اس طرح واضح کیا ہے کہ۔

"جسم چلتا پھرتا کھاتا پیتا اور سانس لیتا ہے، روح لطف اٹھاتی ہے، تکلیف اٹھاتی ہے، خواہش کرتی ہے بھوک اور پیاس محسوس کرتی ہے محبت کرتی ہے اور امید کرتی ہے اور خوف کھاتی ہے کبھی جاگتی ہے اور کبھی سوتی ہے مگر یہ تمام اثرات نتائج ہیں ان حرکات کے جو دماغ میں حیوانی جذبات کی آمد و رفت سے پیدا ہوتی ہیں۔ دماغ کے بغیر یہ اثرات غائب ہو جائیں گے۔

اور روح میں فکر کے سوا اور کچھ باقی نہ رہے گا، تصور غیر مادی ہے اور شئے مادی چیز
مادی صفت کا تصور شئے سے ایسے ہی مختلف ہے جیسے کہ سوئی چبھنے کا درد سوئی سے"۔

**محمد قدرت اللہ**
متعلم بی۔ اے (آخری)
صدر بزم فلسفہ

# عمرانیات کیا ہے

انسانی زندگی کے مختلف پہلوؤں اور ہر پہلو کی تحقیق کے لئے ایک علم موجود ہے چنانچہ معاشی، سیاسی، اخلاقی، نفسی، اور مذہبی نقاط نظر سے ہماری زندگی کے شعبوں کی جانچ کے لئے علی الترتیب علم معاشیات، سیاسیات، اخلاقیات نفسیات اور دینیات کا وجود عمل میں آیا ہے ان علوم کا مقصد انسان کی زندگی کو بہتر سے بہتر طریقے پر سنوارنا ہے زندگی کے مختلف پیچیدہ مسائل کو حل کر کے لائحہ عمل پیش کرنا ہے آج کل تحقیق کا ذوق و شوق اتنا ترقی کرتا جا رہا ہے کہ دن بدن نئے علوم و فنون کا اضافہ ہو رہا ہے چنانچہ علم سائنس میں ارضیات، حیاتیات، نباتیات، حیوانیات اور سمکیات کا اضافہ حال ہی میں ہوا ہے۔ لیکن اب تک کوئی ایسا علم نہیں تھا جو ہماری زندگی کی سماجی نقطۂ نظر سے تحقیق کرے اور سماجی پہلو کا تجزیہ کرے۔ یہ سب جانتے ہیں کہ انسان مدنی الطبع پیدا ہوا ہے اسی لئے روسو نے بھی یہی نعرہ لگایا تھا کہ انسان، سماجی حیوان، Social animal ہے۔ یہاں یہ بات ملحوظ رہے کہ ہمارے سماج اور سماجی زندگی کی نشو و نما کے لئے ابتدائی زمانے ہی سے کوشش کیجا رہی ہے اور یہ کوشش اس وقت سے جاری ہے جب کہ ہمارے آبا و اجداد مل جل کر رہنے بسنے لگے۔ لیکن اس اجتماعی زندگی کے مظاہر کو واضح کرنے کے لئے کوئی علم موجود نہیں تھا۔ مذہبی، سیاسی، معاشی، اخلاقی اور نفسیاتی لحاظ سے معاشرہ کے متعلق جزوی خیالات کا اظہار کیا گیا اور معاشرتی ارتقاء کے دوران میں ارباب فکر نے حکومت، قانون اور عام نظام اجتماعی کے بہت سے اصول ترتیب دیئے اور سماج کو بہتر سے بہتر بنانے کے لئے مختلف اصول و قوانین سے کام لیا گیا۔ بالآخر انھیں ہماری زندگی کی پیچیدگیوں کا احساس ہونے لگا اور اس کے مسائل پر غور و فکر کرنے کے لئے اور ان مسائل کو سلجھانے کے لئے مختلف علوم و فنون کے ذریعہ زندگی کی تخصیص کی گئی جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اب ہر علم اپنے دائرہ میں رہ کر اپنے موضوع کے مطابق زندگی کی پیچیدگیوں کو حل کرنے لگا اسی طرح ارباب فکر و نظر نے ہمارے سماج کو جانچنے اور پرکھنے کے لئے ایک علم کی ضرورت

محسوس کی اور اس کو "معاشرتی ماحول کا علم" قرار دیا گیا۔ اور بعضوں نے اس کو "معاشرتی ترقی کا علم" کہا ہے۔ لیکن اگست کونت نے ۱۸۳۲ء میں اپنی کتاب "فلسفۂ ایجابی کے اسباق" کی چوتھی جلد میں "معاشرتی ماحول" یا "معاشرتی ترقی" کے علم کو "عمرانیات" کے نام سے موسوم کیا بعد میں چل کر یہ لفظ "سماجیات" اور "اجتماعیات" کے نام سے بھی موسوم ہوا لیکن "عمرانیات" کا لفظ آج کل اتنا مقبول ہوا کہ یہ دونوں الفاظ شاذونادر ہی سننے میں آتے ہیں۔ اب کونت کے زمانے ہی سے اس علم کو جداگانہ حیثیت دی گئی جس طرح علوم عمرانی پر معاشیات، سیاسیات، اخلاقیات، دینیات، تاریخ، نفسیات اور جمالیات شامل ہیں اسی طرح عمرانیات بھی علوم عمرانی ایک شاخ ہے جس کو اٹھارویں صدی علمی حیثیت اور جداگانہ رتبہ دیا گیا۔ کونت نے اس علم کی ترویج اور اس کی نشوونما کے لئے مختلف کلیات، نظریے، اور اصول و قوانین کا خاکہ چھوڑا ہے۔ اس لحاظ سے کونت اس علم کا "نقیب" ہے اور ہربرٹ اسپنسر کے الفاظ میں "عمرانیات کونت کے نصب کئے ہوئے سنگ بنیاد پر قایم ہے"۔ ہمیں اس کا ممنون ہونا چاہئے کہ ہماری اجتماعی زندگی اور معاشرتی مظاہر کے لئے ایک علم کی تدوین کی۔ اس نے حیاتیات اور عمرانیات کے تعلق کو واضح کرتے ہوئے آنے والی نسلوں کے لئے مختلف عمرانیاتی اور معاشرتی نظریوں کا مکمل دائرہ کھینچا ہے "نظریہ ارتقار ذہنی" "نظریہ حرکی و سکونی عمرانیات" اور "نظریہ ربط" عمرانیات کی تدوین کے لئے اس کے نزدیک ضروری ہیں۔ اس نے عمرانیات کی دو قسمیں کی ہیں ایک حرکی عمرانیات اور دوسری سکونی عمرانیات اس کی ذہن میں جسم اجتماعی اور سماج کا تصور "جسم نامی" سے زیادہ نہ تھا۔ جس طرح انسان کا جسم مختلف امراض اور حالات سے متاثر ہوتا ہے اسی طرح اس کا بھی خیال تھا کہ سماج مختلف حالتوں اور زمانوں میں مختلف رہتا ہے۔ ہمارے سماج کی یہ بڑی خوبی ہے کہ اس میں لچک کی خاصیت پائی ہے، ترقی اور تنزل دونوں ہم رکاب رہتے ہیں۔ اسی ترقی و تنزل کے اسباب و علل کو بیان کرنا عمرانیات کا کام ہے۔

کونت کے اس علم کی بنیاد پر ہربرٹ اسپنسر نے عمرانیات کی تعمیر شروع کر دی اگرچہ اس کے عمرانیاتی نظرئے کونت کے بنیادی اصولوں سے مختلف تھے۔ لیکن ان اصولوں کی اہمیت کو تسلیم کرتے ہوئے اس نئے علم میں ترقی کی لہر دوڑا دی اس نے استقراء کے ذریعہ اس علم کی تدوین

کو ثابت کر دکھایا۔ بعض عمرانیین کا یہ خیال ہے اس نے کھینچ تان کر معاشرہ کا حیاتیاتی تصور قائم کیا ہے وہ معاشرہ کو "جسم حیوانی" قرار دیتا ہے اور اس کو جسم اجتماعی کے مقابلے میں ترجیح دیتا ہے اس کا دعویٰ ہے کہ "جسم اجتماعی" "جسم حیوانی" کی طرح نشو و نما پاتا ہے۔ اس سلسلے میں اس کا یہ اصول تھا کہ معاشرے کے متعلق معلومات اور معطیات جمع کر کے استقراء کے ذریعہ سے عمرانیات کی تدوین کرے۔ ابتداء میں یہ اصول مفید ثابت ہوا۔ لیکن "مشاہدہ" کے نامکمل رہ جانے سے معاشرے کے نفسیاتی عنصر کو نظر انداز کیا گیا۔ یہاں یہ اچھی طرح واضح رہے معاشرے کی تحقیقات میں طبعی اور نفسیاتی دونوں طرح کے واقعات اور مظاہر کو منظم طریقے پر جمع کرنا انتہائی ضروری ہے ورنہ اندیشہ ہے کہ عمرانیات خالص فلسفہ یا مجرد نفسیات نہ بن جائے۔ اسپنسر نے اپنی کتاب "بیانی عمرانیات" میں صرف معاشرے کو اور اس کے واقعات کو "جسم حیوانی" کے نقطۂ نظر سے جانچا ہے طبعی اور نفسیاتی پہلو کو نظر انداز کر دیا ہے اس کی اس کتاب کو ہم صرف ایک علمی جد و جہد کہہ سکتے ہیں ورنہ اس کتاب سے کوئی خاص نتائج حاصل نہیں ہوتے۔ البتہ اس میں اس کی تلافی اپنی دوسری کتاب "اصول عمرانیات" اور ایک تشریحی رسالے "مطالعہ عمرانیات" میں کر دی ہے۔ ان دونوں میں اس نے عمرانیات کی باضابطہ بحث کی ہے اور "عمرانی سکونیات" لکھ کر اہم عمرانیاتی مسائل پیش کئے ہیں۔ کونت کے نظریۂ ارتقائی ذہنی" کی طرح اس نے ایک اہم نظریہ "نظریۂ انفرادیت" پیش کیا ہے لیکن عمرانیین نے اس نظریے کے خلاف یہ آواز بلند کی کہ اس نظریے سے سماج غلط اثرات کا شکار ہوتا ہے سماج میں اجتماعیت کا فقدان ہوتا ہے۔ جس کی وجہ سے سماج ترقی کی راہ پر گامزن نہیں ہو سکتا اور "حرکی" کے بجائے "سکونی" نظریے اور اعمال کام کرتے رہیں گے۔ اس لئے انھوں نے اس "نظریۂ انفرادیت" کے خلاف "نظریہ اجتماعیت" پیش کیا اس نظریے کے حامیوں نے قابل ذکر لڈوگ گیلوئمنز ہے۔ بہرکیف اسپنسر کی عمرانیاتی خدمات عمرانیات کی تاریخ میں سنہری حروف میں لکھی جائیں گی کیونکہ کونت کے بعد صرف اسپنسر ہی وہ عالم ہے جس نے عمرانیات کو عملی طور پر تشکیل دی اور تصنیف و تالیف کے ذریعہ عمرانیات کی نشو و نما اور اہمیت بتلانے میں کافی سے زیادہ حصہ لیا۔ اسپنسر کے بعد مختلف عمرانیین نے عمرانیات کی مختلف خدمات انجام دی ہیں۔

جن میں خاص طور پر قابلِ ذکر گیبرل تارڈ، ایل ورکھائیم، گستاؤ لیبان، رینے ورمس، لڈوگ گپلوتل، البرٹ شافلے، ای اے۔ اس، پروفیسر گڈ انگز اور لسٹر وارڈ وغیرہ ہیں۔

متذکرۂ بالا ماہرین کی ہی انتھک کوششوں کا نتیجہ ہے کہ ہمارے سماجی اعمال کا مطالعہ کرنے کے لئے ایک علم کی تشکیل ہوئی جس کا موضوع "معاشرہ" ہے ہم اس جدید علم کے ذریعہ سماج کے مختلف قسم کے حالات اور کیفیات سے واقف ہو کر سماج کو ترقی کی راہ پر لگا سکتے ہیں اور فرسودہ نظام اور قدیم اصول و قوانین سے سماج کو دور رکھ سکتے ہیں کیونکہ عمرانیات کا یہ اٹل اصول ہے کہ "معاشرہ" ہمیشہ زمانے کے حالات، کیفیات اور حوادث کا تابع رہتا ہے"۔ عمرانیات کی ہمیشہ سے یہ کوشش رہی ہے کہ وہ اجتماع انسانی کے عام تحقیق سے تعلق رکھے اس لیے ای ایل ورکھائیم نے عمرانیات کے بارے میں یہ رائے ظاہر کی کہ "عمرانیات علوم اجتماعی کے لئے بمنزلہ ضابطہ نظام ہے" (لے مبادی عمرانیات از رینے ورمس صفحہ ۱۹) وہ ساری چیزیں جن میں معاشرے کی ابتدا، نشوونما، ساخت اور وظائف سے تعلق ہے عمرانیات کے دائرہ تحقیق ہیں یہ علم ان کے ارتقاء پر نظر رکھتا ہے، معاشرے کے مختلف حصوں، شعبوں اور ان کے باہمی تعلقات کا معاشرتی اعمال اور ان کے باہمی رابطوں کا معاشرے کے نصب العین اور نفس اجتماعی اور نفس انفرادی کی جد وجہد کا مطالعہ کرتا ہے، معاشرتی قوتوں کو دیکھ کر اور ان قوانین کو معلوم کر کے جو سماج میں کارفرما ہیں، مفید نتائج اخذ کئے جاتے ہیں۔ اور اس علم کا یہ کام ہے کہ معاشرے کی جانچ اور تحقیق کرنے کے بعد اجتماعی اعمال کو اپنے مفید اصول و قوانین پر ڈھالے۔ عمرانیات ایسے تصورات کو پیش کرتا ہے جس میں معاشرہ کی آئندہ نشوونما اور فلاح و بہبود ہو اور ایسے تصورات کے تجزیہ کی دعوت دیتا ہے جس سے مفید کام نکل سکتے ہیں۔ معاشرہ کے گرد و پیش کے واقعات اور افراد کی زندگی کے حالات ایک نظام میں ترتیب دینا عمرانیات کا کام ہے۔ متعدد دستوری اصلاحات، سیاسی آئین، معاشی قواعد و ضوابط اور تجارتی اصولوں سے جب سماج متاثر ہوتا ہے اور اس کے اندر ایک عظیم تغیر واقع ہوتا ہے تو جو مظاہر اور کیفیات ظہور پذیر ہوتے ہیں، انہیں منظم طور پر پیش کرنا اور ان پر سیر حاصل بحث کرنا عمرانیات ہی سے تعلق رکھتا ہے۔ عمرانیات سماج کی مرفہ الحالی کو اپنی تحقیق کا موضوع بناتا ہے اور مرفہ الحالی اور خوشحالی کے متعلق

مختلف تجاویز اور لائحہ عمل پیش کرتا ہے۔ اس علم میں جماعت گروہ اور ادارے کے اعمال کی جانچ کی جاتی ہے اور حسب ذیل معاشرے کے اجزائے ترکیبی کا بہت ہی گہری نظر سے مطالعہ کیا جاتا ہے اور ان کے حفظ و بقا کے لئے عملی پروگرام پیش کیا جاتا ہے۔ ۱۔ پرورش کرنے والی جماعتیں (۱) خام اجناس پیدا کرنے والی جماعتیں (ب) قدرتی خزانوں کو حاصل کرنے والی جماعتیں (ج) صناع (ایک شے کو دوسری بنانے والی جماعتیں) (د) نقل و حمل کرنے والی جماعتیں (ہ) مبادلہ کرنے والی جماعتیں۔ ۲۔ بقائے نسل کی ضامن جماعتیں (ا) خاندان (ب) طبی انجمنیں (ج) حفظان صحت کی انجمنیں ۳۔ اطلاع رسانی کے نظام (جو معاشی جماعتوں کے لئے ناگزیر ہیں) (ا) مطبع اور اس کے متعلقات کتابیں، اخبار، رسالے وغیرہ (ب) ٹیلیفون کا انتظام کرنے والی جماعتیں (ج) تار کا انتظام کرنے والی جماعتیں ۴۔ تہذیبی جماعتیں (ا) کلب (ب) تعلیمی ادارے (ج) ادبی جمالی اخلاقی انجمنیں (د) علمی انجمنیں (ہ) مجلسی انجمنیں (و) تفریحی انجمنیں۔ ۵۔ تنظیم اور حفظ امن کا انتظام (ا) بین الاقوامی انجمنیں (ب) ریاست (ج) وضع قوانین کے ادارے۔ (د) عدالتیں (ہ) انتظامی ادارے (و) پولیس (ز) سرکاری سررشتہ تعلیم و طبابت (ح) مزدوروں کی انجمنیں اور امداد باہمی کی انجمنیں (ط) بیمہ کمپنیاں، مذہبی ادارے، (ی) خیراتی ادارے اور سیاسی جماعتیں۔

معاشرے کے ان اجزائے ترکیبی کی تحقیق کے لئے عمرانئین کو دیگر علوم عمرانی مثلاً معاشیات، سیاسیات، نفسیات، جمالیات، اخلاقیات، فلسفہ، تاریخ اور علم الانسان وغیرہ سے امداد لینا اور ان کا مطالعہ کرنا ناگزیر ہے کیونکہ مکمل عمرانیات وہ کہلائے گی جو ان سب علوم سے استفادہ کرتے ہوئے ان اجزا کو جو معیار تحقیق پر پورے اتریں، منطقی ترتیب کے ساتھ ایک نظام کی صورت میں لے آئے یہاں یہ بات واضح رہے کہ اگر عمرانیات دوسرے علوم کے نتائج تحقیق سے امداد لے تو اس کی قدر و قیمت نہیں گھٹیگی کیونکہ علم عمرانیات کے عام قوانین کا دائرہ بہت وسیع ہے اور یہ اپنا ایک مستقل اور مخصوص مقصد اور ایک معین موضوع رکھتا ہے۔ اس لئے ہربرٹ اسپنسر نے عمرانیات کے متعلق کہا تھا کہ

"عمرانیات ان علوم اجتماعی میں سے ایک ہے جو دیگر علوم اجتماعی پر حاوی ہے

اور دوسرے علوم کے ساتھ پہلو بہ پہلو چلتا ہے ۔عمرانیات کا موضوع وہ عام قوانین ہیں جو پورے جسم اجتماعی پر نافذ ہیں ۔ یہ ایک مستقل علم ہے جو ایک جداگانہ وجود اور دائرہ تحقیق رکھتا ہے اور اپنی تحقیق کے لئے اسے معاشیات، اخلاقیات، سیاسات، حیاتیات اور نفسیات سے مدد لینی پڑتی ہے۔"

اسی طرح عمرانیئین کو مختلف اداروں اور جماعتوں کی سماجی سرگرمی کو پیش کرنے کے سلسلے میں نہ صرف صنعت، تجارت، رائے عامہ، تعلیم اور مذہب کے ساتھ تعاون عمل کرنا پڑتا ہے بلکہ آبادی، تقسیم دولت، پیدائش دولت، تقسیم محنت، تقسیم کارکردگی اور اجرت، مبادلہ، سماجی تنظیم اور اجتماعی شعور وغیرہ کے متعلق کافی چھان بین کرنی پڑتی ہے اور سماجی محرکات کا گہرا مطالعہ کرنے کے بعد "سماج سدھار" کے لئے عملی پروگرام پیش کرنا پڑتا ہے۔

عمرانیات کے موضوع "معاشرہ" کے متعلق کافی تحقیق کے باوجود اس علم کو متعدد نقاط نظر سے دیکھا جاتا ہے۔ ان میں سب سے ممتاز موسیو تارد ہے جس نے اپنی کتاب "قانون تقلید" میں عمرانی قوانین کا ذکر کرتے ہوئے عمرانیات کو تین بنیادی تصورات یعنی "معاودت، تضاد اور تطابق" میں محدود کر دیا ہے۔ پروفیسر گڈنگز نے "اصول عمرانیات" میں اس علم کا مطالعہ صرف ایک بنیادی اصول "احساس نوعی" کے نقطہ نظر سے کیا ہے۔ اس میں شک نہیں کہ عمرانیات کے متعلق یہ تصورات اہمیت رکھتے ہیں مگر اس علم کا موضوع "معاشرہ" اتنا وسیع ہے کہ ان میں سے کوئی تصور اس پر پوری طرح حاوی نہیں ہو سکتا جیسا کہ بیان کیا گیا ہے کہ اس علم کا مقصد سماج کے مختلف واقعات کو جمع کرنا اور انھیں منظم طریقہ پر ترتیب دینا معاشرہ کا گہری نظر سے مشاہدہ کرنا، معاشرہ کے تنزل و بقا کے اسباب و تدابیر معلوم کرنا، اجتماعی اور انفرادی مفاد کے لئے طریقے پیش کرنا ہے۔ اس سلسلے میں پروفیسر گڈنگز کی عمرانیات کی یہ جامع تعریف بہت معقول معلوم ہوتی ہے۔

"عمرانیات ایک کوشش ہے اس بات کی کہ طبعی، حیاتی اور نفسی اسباب کے متحدہ عمل ارتقا کے لحاظ سے معاشرے کی ابتداء اور نشو و نما اس کی ساخت اور جدوجہد کی توجیہہ کی جائے۔"[1] (1 مبادی عمرانیات مصنفہ گڈنگز صفحہ ۱۰)

علمائے عمرانیات نے سہولت اور آسانی کی خاطر عمرانیات کی ذیلی قسمیں کی ہیں تاکہ معاشرہ کی فلاح وبہبود اور مرفہ الحالی کا معیار قائم کرنے میں آسانی ہو اس کے علاوہ اس میں عوام کی تفہیم کا بھی خیال رکھا گیا ہے۔ عمرانیات کی تقسیم کی ابتدا بھی کونت نے کی تھی اس کے بعد رفتہ رفتہ، اس کی تقلید کی جانے لگی مثلاً بیانی عمرانیات، نظری عمرانیات، عملی عمرانیات، شہری عمرانیات، دیہی عمرانیات وغیرہ کونت کے بعد کی تقسیم ہے۔ بیانی عمرانیات میں تربیت یافتہ و نیم تربیت یافتہ اور وحشی قبائل کے رسوم و رواج، عادات و اطوار، اعتقادات اور توہمات بالتفصیل بیان کئے جاتے ہیں اور ان کی اصلاح کے تدابیر اختیار کی جاتی ہیں اسی طرح نظری عمرانیات میں معاشرہ کی تشریح، قومی اور بین الاقوامی تخیلات پر تبصرہ، عادات و اطوار اور رسوم و رواج کی تحقیق و تدوین، خاندان، فرقہ، جماعت، طبقہ اور قوم پر تنقید و تبصرہ، نفس انفرادی و اجتماعی کی چھان بین، عمرانیت اور سماجیت کے ذرائع معلوم کرنا، استحصال اور اس کے اقسام و قوانین، اور تجدید کا مفہوم اور اس کی اقسام جیسے امور پر بحث و تمحیص کی جاتی ہے۔ عملی عمرانیات میں "معاشرتی امراض" پر بحث ہوتی ہے اور ان امراض کو دور کرنے کے لئے مختلف ترکیبیں اور تدبیریں اختیار کی جاتی ہیں۔ ان معاشرتی امراض میں عیوب و جرائم اور اس کے اسباب اور انسداد کے طریقے، افلاس کے اسباب اور اس کو دور کرنے کی تدابیر، بیروزگاری کے وجوہ اور اس کو دور کرنے کے طریقے، خیرات اور اس کی تنظیم، مرفہ الحالی اور اس کے اختیار کرنے کے طریقے، گداگری کا انسداد، معاشرتی تنزل اس کے ترقی کے تدابیر، تعلیمی طریقے اور اس کی مختلف خرابیاں وغیرہ جیسے مسائل شامل ہیں۔

شہری اور دیہی عمرانیات میں معاشرتی اور سماجی خرابیوں اور باشندوں کی ہر جہتی ترقی کا خصوصیت سے خیال رکھا جاتا ہے۔ تعلیمی، معاشرتی، سیاسی، اخلاقی، مذہبی، نفسی اور سماجی نقاط نظر سے افراد کی زندگی پر غور و فکر کیا جاتا ہے اور شدید طور پر اس بات کی کوشش کی جاتی ہے کہ "حزکی آبادی" یعنی ترقی یافتہ آبادی کے دوش بدوش "مدسکونی آبادی" کو کھڑا کیا جائے۔

سماجی مرفہ الحالی اور معاشرتی قوتوں کو برقرار رکھنے کے لئے عمرانیات نے چند عمرانی قوانین نافذ کیے

تارد نے اپنی کتاب "عمرانی قوانین" میں یہ کوشش کی ہے کہ معاشرتی قوتوں کے نظم وضبط کو برقرار رکھنے کیلئے بار بار واقع ہونے والے مظاہر دریافت کئے جائیں شلاً یہ کہ اگر ہئیت دان اجرام سماوی کی کسی حرکت کا مشاہدہ کرتا ہے اب اگر اس حرکت کا اعادہ نہ ہو تو اس سے کوئی علمی نتائج نہیں نکالے جاسکتے اسی طرح معاشرتی قوتوں اور سماج کی حرکی حالت کا بار بار مطالعہ نہ کریں تو ہم معاشرتی قوتوں میں کسی قسم کی تجدید نہیں کرسکتے۔

علم عمرانیات میں سماج کی نشو ونما کے لئے انفرادی انتخاب کے اجتماعی انتخاب کے اجتماعی نصب العین کے، تقلید کے، شعوری مشابہت کے، ہمدردی کے، اضطراری عمل اجتماعی کے، روایات کے، بقا اور ترقی کے اور عدل و انصاف کے قوانین موجود ہیں۔

عمرانیات کے پس منظر سے واقف ہونے کے بعد اب ہمیں اس علم کی اہمیت اور ضرورت میں مطلق سیر نہیں ہوسکتا۔ چونکہ یہ جدید علم ہے اس لئے اکثر لوگ اس کی اہمیت اور ضرورت سے اچھی طرح واقف نہیں ہیں اس کو صرف اس خیال سے نظر انداز کیا جاتا ہے کہ یہ علوم عمرانی کا امتزاج ہے۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ یہ صرف علوم عمرانی کا مجموعہ یا امتزاج ہی نہیں بلکہ یہ ایک علحدہ اور مستقل علم ہے اس علم کا احساس علوم عمرانی کے ماہرین کو قرون وسطیٰ ہی میں ہوچکا تھا انقلاب فرانس نے عوام پر یہ بات ظاہر کردی کہ شخصیت اور انفرادیت کی بجائے جمہوریت اور اجتماعیت کا راج ہو اور اب تو عوام میں یہ احساس دن بدن ترقی کرتا جارہا ہے کہ پس ماندہ ممالک ترقی یافتہ ممالک کی صف میں آجائیں، تمام ممالک میں خوشحالی، مرفہ الحالی اور امن عامہ کا مظاہرہ ہو اب وہ زمانہ نہیں ہے کہ محض حاکمیت اور قانون کے دباؤ کے ذریعہ قومی جذبات کو مقید کیا جاسکے قوموں کے دلوں میں بیداری اور احساس برتری کے جذبات موجیں مار رہے ہیں اور وہ اپنے سماج کو غلامی کی زنجیروں اور فرسودہ نظام سے بالکل پاک رکھنا چاہتے ہیں۔ مفلسی بیروزگاری تراج کسادبازاری اور جا و بیجا قانون کی غلط پابندی کے خلاف ایک مفید محاذ تیار کیا جارہا ہے۔ قومیت یا آزادی، مساوات اور اخوت کے بغیر بلند کئے جارہے ہیں۔ تقسیم دولت صرف دولت اور مبادلۂ اشیاء کے ساتھ عملی طور پر انصاف اور عدل کا مطالبہ ہورہا ہے۔

غرض یہ اس بحرانی دور میں ہمیں ایسے علم کی سخت ضرورت ہے جس میں جماعتوں کی ذہنیت کا پتہ

چلے، نفس اجتماعی اور رائے عامہ سے خصوصیت سے واقفیت حاصل ہو، سماج کے انقلابات، تغیر اور حادثات سے کامل طور پر آگاہی ہو۔ یہ تمام مظاہر عمرانیات کے ذریعہ ہی معلوم ہوسکتے ہیں جب اس علم کی تحقیق و تشہیر اور مقبولیت وسیع پیمانے پر ہو جائیگی تو اس کی اہمیت اور ضرورت کا احساس شدید طور پر ہونے لگے گا۔

یہ ایک حقیقت ہے کہ متعدد دستوری اصلاحات، سیاسی آئین، معاشی قواعد اور تجارتی ضوابط قوم کی سماجی کمزوریوں کیوجہ سے ناکام ثابت ہوتے رہتے ہیں اس لیے عمرانیات کے ایک دبستان کا خیال ہے کہ قوم کی خوبیوں کا سرچشمہ اس قوم کا معاشرہ ہے قوم کی ترقی و زوال کا انحصار سماج ہی پر ہے۔ بہتر سے بہتر اصول اور اعلیٰ سے اعلیٰ قوانین اکثر بیکار ثابت ہوتے ہیں جب کہ سماج میں ان اصولوں کو قبول کرنے کی صلاحیت موجود نہ ہو اس لئے عمرانیین کی یہ کوشش ہوتی ہے کہ سماج کی خرابیوں کو دور کرکے بہتر سے بہتر اور اعلیٰ سے اعلیٰ اصول و قوانین جاری کریں۔

عمرانیات کی اہمیت کا اندازہ اس امر سے بھی ہوسکتا ہے کہ اس نے "مرفہ الحالی" کو اپنی تحقیق کا موضوع بنایا ہے اس میں سماج سدھار کے لئے مختلف اصول و ضوابط مرتب کئے جاتے ہیں۔ عمرانیات کے مطالعہ سے قوت فیصلہ اور قوت مشاہدہ ترقی کرتی ہے ان دو قوتوں کے بغیر ہمارے لئے یہ ناممکن ہے کہ ہم ملک و قوم کی سیاسی، معاشی، سماجی، مذہبی اور اخلاقی مسائل کو سمجھ سکیں۔ مسائل حاضرہ کو سمجھنا اور سمجھانا اور انھیں سلجھانا عمرانیات کے اچھے طالب علم کے لئے کچھ دشوار نہیں کیونکہ عمرانیات کے مطالعہ سے اس کا ذہن فہم عامہ اور تفہیم کا عادی ہوتا ہے اور اس راہ میں اس کا ذہن دن بدن نشو و نما پاتا ہے۔

جامعۂ عثمانیہ کے مایۂ ناز سپوت پروفیسر ڈاکٹر رضی الدین صدیقی نے اس علم کی اہمیت اور ضرورت کو محسوس کرتے ہوئے اپنی کتاب "تعلیم کا مسئلہ" میں لکھا ہے کہ

"........ اس (نفسیات) سے بھی او نچے زینے پر عمرانیات کا علم ہے جو ایک فرد کے نفس سے نہیں بلکہ ایک جماعت یا گروہ کے نفس سے بحث کرتا ہے اور اس طرح

یہ جماعت بلکہ ساری نوع انسان پر حاوی ہوتی ہے ...... انسانوں کے لئے سب سے کم تر ضرورت اور قریبی تعلق رکھنے والا علم ریاضی کا اور سب سے زیادہ قریبی تعلق رکھنے والا علم عمرانیات کا ہے جس میں تاریخ و معاشیات وغیرہ شامل ہیں لیکن یہ بھی ایک افسوس ناک حقیقت ہے کہ سب سے زیادہ صحیح اور زیادہ ترقی یافتہ علم ریاضی اور سب سے کم صحیح اور کم ترقی یافتہ علم عمرانیات ہے"

یورپ کی جامعات میں اس علم کو روز بروز فروغ دیا جا رہا ہے حتیٰ کہ وہاں سے قابل عمرانیین پیدا ہو رہے ہیں لیکن یہ کس قدر افسوس کا مقام ہے کہ ہندوستان کی جامعات میں اس علم کی طرف ذیلی طور پر توجہ دی جا رہی ہے۔ ہم ہندوستان کے ارباب جامعات اور بالخصوص ہماری ہردلعزیز جامعہ عثمانیہ کے ارباب حل وعقد سے توقع کرتے ہیں کہ وہ عمرانیات کے شعبے قایم کریں گے جو ملک وقوم کی ترقی کے ضامن ہو سکتے ہیں۔

محمد مصلح الدین صدیقی

متعلم بی۔اے (ابتدائی)

# دختران جامعہ کی اُردو خدمات

آج سے دس سال پہلے ڈاکٹر سیّد محی الدین قادری زورؔ نے انجمن طیلسانین کی پہلی سالانہ کانفرنس میں جو ۱۱ دسمبر ۱۹۵۳ء کو منعقد ہوئی تھی "جامعۂ عثمانیہ کے فرزندوں کی اُردو خدمات" پر ایک مقالہ سنایا تھا، جو بعد میں شائع بھی ہوگیا، اس کتاب میں جیسا کہ اس کے نام سے واضح ہے صرف فرزندان جامعہ کے پندرہ سالہ اُردو کارناموں کا تذکرہ کیا گیا ہے۔ یہاں ہم دختران جامعۂ عثمانیہ کی اُردو خدمات کا مختصر تذکرہ کرتے ہیں۔

جامعۂ عثمانیہ کو قائم ہوکر صرف پچیس سال کا قلیل عرصہ ہوتا ہے۔ ظاہر ہے کہ اس تھوڑی سی مدّت میں کسی جامعہ سے بھی معتد بہ مستخرجین کی توقع نہیں کی جاسکتی، اور پھر ان مستخرجین میں ایسے کتنے ہوتے ہیں جو علم کی خدمت گزاری کا بار اپنے دوش پر لیتے ہیں۔ یہاں تو ہمیں صرف صنفِ نازک کے کارناموں کا تذکرہ کرنا ہے، جنہوں نے جامعہ کے قائم ہونے کے پانچ سال بعد استفادہ کا آغاز کیا ہے، لیکن اس کے باوجود یہ امر قابلِ ستائش اور لائقِ توصیف ہے کہ قلیل عرصہ میں بھی انہوں نے بہت کچھ کام کیا ہے اور اپنے تابناک کارناموں سے دنیائے اُردو میں اپنی جگہ قائم کرلی ہے۔

جامعۂ عثمانیہ سے طیلسان لینے والی پہلی خاتون نوشابہ خاتون ہیں۔ جنہوں نے کلیۂ اناث

(زنانہ کالج) کے قائم ہونے کے پہلے بی اے کی ڈگری حاصل کی تھی۔ ۱۳۴۳ف ۱۹۲۴ء میں کلیۂ اناث قائم ہوا۔ اس بیس سال کے عرصہ میں کئی خواتین نے ایم اے اور ایم ایس سی کی ڈگریاں حاصل کیں اور قابلِ قدر مقالات بھی قلم بند کئے ہیں۔

دکن سات سو سال سے اردو زبان کی خدمت گزاری میں مصروف ہے اور دکن کی سرزمین نے صدہا نام آور شاعر پیدا کئے جنھوں نے ملک سخن میں داد سخنوری دی، ایک زمانہ تھا کہ نظامیؔ، فیروزؔ، وجہیؔ، سلطان قلیؔ، غواصیؔ، ابن نشاطیؔ، رستمیؔ، نصرتیؔ، شاہیؔ وغیرہ اپنے کلام معجز بیان سے اُردو زبان کی آبیاری کر رہے تھے۔ اس کے بعد ولیؔ، سراجؔ، داؤدؔ، فضلیؔ، آزادؔ، ذوقیؔ، رغیؔ وغیرہ کی سخن سنجی نے گلستانِ ادب اُردو میں سدا بہار پھول کھلائے پھر شاداں کی بزم شعر و سخن آراستہ ہوئی جس میں ایماؔ، قیسؔ، صفاؔ، ایماںؔ، احساںؔ، چندؔ آدیفرہ کے علاوہ حفیظؔ اور نصیرؔ وغیرہ شمالی ہند کے شعرا بھی اپنے کمالِ فن کی داد لینے میں مصروف رہے پھر حضرت فیضؔ کا فیض جاری ہوا۔ اس کے بعد داغؔ، امیرؔ، ظہیرؔ نے دکن ہی کو اپنا ملجا و ماویٰ قرار دے لیا۔

نظم کے ساتھ ساتھ اُردو نثر کی جو خدمت دکن نے بجا لائی وہ بھی فراموش نہیں کی جاسکتی۔ وجہی کی "سب رس" ابتدائی نثر اردو کی شہ کار ہے۔ اس کے بعد انوارِ سہیلی، بہارِ دانش اخلاقِ ہندی جیسی ادبی کتابیں مرتب ہوئیں پھر شمس الاُمرا کی قدردانی نے مغربی علوم سے اُردو زبان کو آراستہ کیا۔ سائنس، ریاضی اور علم ہیئت کی بے شمار کتابیں عالمِ وجود میں آئیں۔ غرض کہ زبان اُردو کا جو کاروان صدیوں سے منزل کی جانب رواں تھا وہ بالآخر جامعہ عثمانیہ کی منزل مقصود پر پہنچ گیا۔ اور آج اس کے فرزند اور دختریں بساطِ ادب اُردو پر انواع و اقسام کی جنس گراں مایہ پیش کر رہے ہیں، جن کی درخشانی اور تابانی دنیائے اُردو میں عرصہ دراز تک ضیا پاشی میں مصروف رہیگی۔

دختران جامعہ عثمانیہ کی اُردو خدمات کی تفصیلی صراحت دشواری سے خالی نہیں ہے اس کام کو کوئی دختر جامعہ ہی زیادہ بہتر اور عمدگی کے ساتھ انجام دے سکتی ہے۔ مگر "نیرؔ صاحب"

ایڈیٹر مجلہ عثمانیہ کی فرمائش کی تعمیل میں مجبوراً قلم اٹھایا گیا ہے۔ اگر اس میں خامی نظر آئے تو اس کی بازپرس سے ہمیں معاف رکھا جائے۔

دختران جامعۂ عثمانیہ کی اردو خدمات کے ضمن میں مختلف اُمور کا تذکرہ کیا جا سکتا ہے مثلاً شاعری، نثر نگاری، خطابت، نشری تقریر وغیرہ۔ ان ہی عنوانات کے تحت یہاں صراحت کی جاتی ہے۔

**شاعری** دختران جامعۂ عثمانیہ سے کئی ایک میدان شاعری میں جولانی بتا رہی ہیں۔ سب سے پہلے نوشابہ خاتون کا نام آتا ہے، جنہوں نے اس زمانے میں بی، اے کی ڈگری حاصل کی جبکہ ہنوز کلیۂ اناث عالم وجود میں نہیں آیا تھا، ان کی قومی و ملکی اور نیچرل نظمیں مقبولیت حاصل کر چکی ہیں۔ ان کے کلام کی سادگی اور جدت تخیل کی پرواز قابل داد ہے۔ کلام سوز و گداز سے مملو ہے۔ ان کا مجموعہ "موجِ تخیل" کے نام سے منظر عام پر بھی آچکا ہے۔

لطیف النساء بیگم لطیف کی شاعری بھی پسندیدہ نظروں سے دیکھی جاتی ہے، ان کی نظمیں جو چھوٹے بچوں کے لئے لکھی گئی ہیں عنقریب شائع ہونے والی ہیں لطیف کی نظمیں صاف اور عام فہم ہوتی ہیں۔

جہاں بانو بیگم نقوی بھی میدان شاعری میں اپنے نقش ثبت کرتی ہیں۔ ان کی نظمیں اور رباعیات فن شاعری کا بہترین سرمایہ ہیں، خیالات کی بلند پروازی، اسلوب بیان کی ندرت، صفائی اور پاکیزگی ان کے کلام کے جوہر ہیں۔

احمد النساء بیگم ثریا جبین اپنی کم سنی سے شعر گوئی کی طرف مائل ہیں، کالج کے جلسوں وغیرہ میں ان کی نظمیں مقبولیت حاصل کر چکی ہیں۔ ثریا جبین کا کلام اپنی صفائی اور جدت کے لحاظ سے قابل داد ہوتا ہے، کلام میں آمد کی شان موجود ہے۔

شہر بانو بیگم نسرین تخلص کے ساتھ شاعری کرتی ہیں، کلام میں تکلف و تصنع نہیں ہوتا۔

تصدق فاطمہ بیگم کو جو غلام پنجتن صاحب کی دختر ہیں شاعری سے بھی دلچسپی ہے۔ آپ کو اپنے والد سے تلمذ ہے۔ اگرچہ شاعری کی جانب زیادہ توجہ نہیں ہے مگر پھر بھی آپ کا کلام خوبیوں سے مملو ہوتا ہے، ان میں آمد پائی جاتی ہے۔ ان کے علاوہ صفیہ بیگم فریدہ، انوری بیگم انوری نیز کئی موجودہ طالبات مثلاً سلطانہ عزیزہ رفعت، سعیدہ منظہر، بشیر النسا بیگم شمیم وغیرہ شاعری کا اچھا مذاق رکھتی ہیں اور توقع ہے کہ آگے چل کر اپنے کلام کے باعث شہرت حاصل کریں گی۔

دختران جامعۂ عثمانیہ کی شاعری پرانے اسکول سے تعلق نہیں رکھتی بلکہ زیادہ تر وہ جدید شاعری سے دلچسپی رکھتی ہیں۔ ان کے کلام میں گل و بلبل شاہد و ساقی پر اظہار خیال نہیں ہوتا، وہ منظر نگاری، موقع نگاری، واقعہ نگاری، قومی و ملکی اور اشتراکی نظمیں وغیرہ موزوں کرتی ہیں۔ ان کے کلام کی بلند پروازی، خیالات کی ندرت اور اسلوب بیان کی جدت، صفائی اور سادگی قابل داد ہوتی ہے۔

**نثر نگاری** دختران جامعہ میں کئی ایک نثر نگاری اور انشاپردازی میں مصروف ہیں پہلے ہم ان کتابوں کا تذکرہ کرتے ہیں جو اب تک شائع ہو کر مقبولیت کی سند حاصل کر چکی ہیں، رفتار خیال، محمد حسین آزاد، رموز خانہ داری، بربط ناہید، عرب اور عربستان۔ یہ پانچوں کتابیں جہاں بانو بیگم نقوی کی تصانیف ہیں، رفتار خیال افسانوں اور ادب لطیف کا مجموعہ ہے۔ اس میں طبعزاد اور ترجمے دونوں شامل ہیں۔ محمد حسین آزاد آپ کا وہ مقالہ ہے جو ایم اے کی ڈگری کے لئے لکھا گیا تھا۔ رموز خانہ داری میں امور خانہ داری کی وضاحت ہے، بربط ناہید ناہید کے خطوط کا مجموعہ ہے، جس کو جہاں بانو بیگم نے مرتب فرمایا ہے۔ عرب اور عربستان میں بچوں کے لئے عرب کے حالات وغیرہ لکھے گئے ہیں۔

ان میں سے ہر ایک کتاب اپنے مضمون کے لحاظ سے قابل قدر ہے، رفتار خیال کے افسانے اور ادب لطیف کے مضامین کئی لحاظ سے قابل تذکرہ ہیں۔ ان میں جو ترجمے ہیں وہ ترجمے نہیں بلکہ اچھے افسانے معلوم ہوتے ہیں۔ جہاں بانو بیگم نے نہایت خوبی سے ان کو اپنا لیا ہے جو طبعزاد افسانے ہیں۔

وہ زیادہ تر نسوانی معاشرت کے متعلق ہیں، ان میں بعض اہم پہلو کو نہایت کامیابی سے اُجاگر کیا گیا ہے۔ محمد حسین آزاد تنقیدی حیثیت سے قابل ستائش ہے، اس میں نہ صرف مولانا محمد حسین آزاد کی مفصل سوانح عمری شامل ہے بلکہ ان کی نظم ونثر پر نہایت قابلیت سے تنقیدی نظر ڈالی گئی ہے، مولانا آزاد کی کتابوں پر جو اعتراض کئے جاتے ہیں نہایت خوبی کے ساتھ اس کی تردید کی گئی ہے، بربط ناہید کے خطوط نہ صرف ادبی حیثیت سے دلچسپ اور دلکش ہیں بلکہ اس میں سماج کی دُکھتی ہوئی رگوں پر نشتر کیا گیا ہے پھر ان کی شوخی اور رنگینی بھی، جو ظرافت آمیز ہے، اپنی آپ نظیر ہے۔

جہاں بانو بیگم کا ایک بہترین مضمون نذر ولی میں شامل ہے۔ اس کے متعلق مولانا سید سلیمان ندوی کی رائے ہے کہ "یہ مضمون فنی اور ادبی دونوں حیثیتوں سے بہتر ہے، خصوصاً ادبی حیثیت سے بہت خوب ہے"۔ جہاں بانو بیگم کو ہمیشہ قلم برداشتہ لکھنے کی عادت ہے۔ کسی مضمون کیلئے سوچنے کی ضرورت نہیں ہوتی ان کے اصلاحی مضامین اور افسانے جو اب تک مختلف رسالوں میں شائع ہو کر مقبولیت حاصل کر چکے ہیں ان سے کئی مجموعے مرتب کئے جا سکتے ہیں۔ چنانچہ "فریب نظر" عنقریب شائع ہوگا۔

"من کی بپتا" اس کی مصنفہ لطیف النساء بیگم ایم اے ہیں۔ اس معاشرتی عنوانات پر خامہ فرسائی کی گئی ہے، اور ادارۂ ادبیاتِ اردو کی جانب سے شائع ہوئی ہے، ان کا مقالہ، جو ایم، اے کے امتحان کے لئے لکھا گیا تھا "اردو شاعری میں فن تصوف" اپنے مضمون کی اہمیت کے لحاظ سے قابل تذکرہ ہے۔ یہ مقالہ کافی ضخیم ہے۔ اگرچہ ہنوز شائع نہیں ہوا مگر اس کی اہمیت کا اس سے کیا جا سکتا ہے کہ آپ درجۂ اوّل میں کامیاب ہوئیں۔ "نذر ولی" میں لطیف النساء بیگم کا بلند پایہ مضمون "ولی کا تخیل" شامل ہے۔

"نذر ولی" میں چار مضمون شامل ہیں۔ پہلا مضمون "ولی کا تخیل" دوسرا مضمون "کلامِ ولی اور تصوف" نجم النساء بیگم کا لکھا ہوا ہے، تیسرا مضمون "ولی کی معلومات اور خصوصیاتِ شاعری" کے عنوان سے نعیم النساء بیگم نے مرتب کیا ہے، چوتھا مضمون "ولی کا فنِ شاعری" جہاں بانو بیگم کا لکھا ہوا ہے۔

یہ کتاب ادارۂ ادبیات اُردو کی جانب سے شائع ہوئی ہے ، "تذ ردلی" کو ان خواتین نے اس وقت مرتب کیا ہے جبکہ یہ "ایم اے" کی ڈگری کے لیے زیرتعلیم تھیں۔ اس کتاب کے متعلق مشاہیر ہند اور دکن نے بہترین آراء کا اظہار کیا ہے اور حقیقت یہ ہے کہ ادب اُردو میں یہ کتاب تنقیدی اور ادبی دونوں حیثیت سے بہت اہمیت رکھتی ہے۔

"تذر دکن" اگرچہ اس کو سکینہ بیگم صاحبہ نے مرتب کیا ہے اور آپ کو جامعہ عثمانیہ سے تعلق نہیں ہے مگر اس میں کے بیشتر مضامین طالبات جامعہ عثمانیہ کے ہی رہین منت ہیں۔ بعض اہم عنوان یہ ہیں :-

۱۔ دکن کے چند تاجدار شعراء ، ممتاز جہاں بیگم (عثمانیہ)
۲۔ وطنیت تصدق فاطمہ بیگم ( " )
۳۔ دکن ایک نگری جہاں بانو بیگم ( " )
۴۔ حیدرآباد کے مثنوی گو شعراء صفیہ صدیق ( " )
۵۔ حیدرآباد کی چند نامور اہل قلم خواتین، تسنیم ربانی صاحبہ ( " )
(۶) غزل مشاعرہ انجمن ترقی ادب، لطیف النساء بیگم ( " )

اس موقع پر ایم اے کی دوسری طالبات کے مقالوں کا تذکرہ بھی ضروری ہے جن میں سے بعض ممکن ہے جلد شائع ہوکر منظر عام پر جلوہ گر ہو جائیں۔

"مولانا شبلی اور ان کی نثر" اس کی مصنفہ نعیم النساء بیگم ہیں اس میں مولانا شبلی کی سیرت کے علاوہ ان کو بہ حیثیت نثار اور انشاء پرداز پیش کیا گیا ہے۔ مولانا کی جملہ کتابوں پر تفصیلی نوٹ کے ساتھ ساتھ ان پر تبصرہ و تنقید بھی کی گئی ہے۔

"سرسیّد" یہ مقالہ نجم النساء بیگم نے لکھا تھا۔ اس میں سرسیّد اور ان کے کارناموں اور تصانیف کا مفصل تذکرہ ہے۔

دختریں بھی اُردو کی خدمت انجام دے رہی ہیں، ان کی شاعری، نثر نگاری، انشاپردازی نہ صرف ہمت افزا ہے بلکہ ان میں جودت اور امنگ بھی پائی جاتی ہے، یہہ کہا جاسکتا ہے کہ وہ ترقی کے میدان میں فرزندانِ جامعہ کے دوش بدوش ہیں۔ کیا تعجب ہے کہ وہ مقابلہ کی دوڑ میں آگے بھی نکل جائیں کیونکہ مقابلہ میں وہی بازی لے جاسکتے ہیں جو ہمت، استقلال اور مستعدی کے جوہروں سے آراستہ ہوں۔ جہاں تک ہمیں نظر آرہا ہے ان امور میں دخترانِ جامعہ کا پلڑا ہی بھاری نظر آرہا ہے۔ وما علینا الا البلاغ

نصیرالدین ہاشمی

# پودوں کے مخصوص رنگ

جانوروں کے رنگوں کے مقابلہ میں پودوں کے رنگ کم معین اور کم پیچیدہ بھی ہوتے ہیں۔ لہذا بہ حیثیت مجموعی افادیت کے اصول پر اُن کی توضیح نسبتاً آسان ہے تاہم پھلوں اور پھولوں کے مختلف رنگوں کے فوائد کی تحقیقات کے سلسلے میں ہم قدرت کے عمل کے پوشیدہ ترین گوشوں میں پہنچتے اور عمیق ترین دلچسپی کے اور بے حد پیچیدہ مسائل سے رُودر رُو ہوتے ہیں۔ سب سے پہلے چارلس ڈارون نے اس دلچسپ موضوع کی طرف توجہ دلائی تھی۔ اس کے بعد سے اس پر اتنا زیادہ تحقیقاتی کام ہوا ہے اور اتنی زیادہ عام فہم کتابیں لکھی جا چکی ہیں کہ عوام بھی پودوں کے رنگوں کی عام افادیت سے واقف ہو گئے ہیں۔ تاہم اس مختصر سے مضمون میں خاص حقائق دلچسپ پیرایہ میں پیش کرنے کی کوشش کی جائے گی۔

بڑے درختوں کے پتوں اور بوٹیوں کے پورے حصّوں کا سبز رنگ ایک مادہ کی موجودگی کی وجہ سے ہوتا ہے جسے کلوروفل کہتے ہیں۔ یہ مادہ سب پتوں میں نُور کے عمل سے پیدا ہوتا ہے۔ بالیدگی اور سڑنے گلنے کے دوران میں اس مادہ میں کیمیائی تبدیلیاں واقع ہوتی ہیں جن کی وجہ سے ہمیں موسم بہار کے پتوں اور خزاں کے پتوں کے رنگوں میں فرق نظر آتا ہے۔ یہ معمولی رنگ ہیں جو پودوں کی کیمیائی ترکیب سے تعلق رکھتے ہیں لیکن بعض پودے جو پتھروں میں اُگتے ہیں بالکل پتھروں کے مشابہ ہوتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ یہ تشبّہ Mimicry پودوں کے لئے مفید ہے کیونکہ وہ نباتات خوار حیوانوں کی نظر سے بچ جاتے اور محفوظ رہتے ہیں۔ اگرچہ حقیقی تشبّہ پودوں میں بہت شاذ ہے تاہم ایک جیسے حالات میں مختلف پودے

ایک جیسا توافق ظاہر کرتے ہیں جو دھوکہ دہ ہوتا ہے ۔

جب ہم پودوں کے ضروری حصوں کا مطالعہ کرتے ہیں جن پر پودوں کے تسلسل اور پھیلاؤ کا انحصار ہوتا ہے تو ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ پھولوں اور پھلوں میں رنگ زیادہ تر ایک خاص مقصد کے لئے استعمال کیا جاتا ہے ۔ پھولوں اور کیڑوں کا جو باہمی تعلق ہے اس کی وجہ سے اکثر پھول خوشنما اور دلفریب رنگ کے ہوتے ہیں ان میں اپنے مہمانوں کی رہنمائی کے لئے خاص خاص نشانات پائے جاتے ہیں پھلوں کے رنگ آیا خوشنما یا محافظی ہوتے ہیں ۔ جب یہ مقصود ہوتا ہے کہ بیجوں کا انتشار پرندوں یا دوسرے حیوانوں کے ذریعے عمل میں لایا جائے تو پھل جاذب نظر رنگ کے ہوتے ہیں تاکہ پرند وغیرہ کو راغب کریں ۔ اگر پرندوں اور دوسرے حیوانوں سے بچنا مقصود ہو تو رنگ محافظی ہوتے ہیں ۔ چونکہ پھولوں کے رنگوں کی نسبت پھلوں کے رنگ زیادہ سادہ ہوتے ہیں اس لئے پہلے اُن پر غور کیا جائے گا۔

ہر ایک پھولنے والے پودے کی بقاء اور اس کا وجود اس بات پر منحصر ہے کہ اُس کے بیج بربادی سے بچائے جائیں اور کم و بیش موثر طریقہ سے ایک قابل لحاظ رقبہ پر منتشر کئے جائیں ۔ یہ انتشار آیا میکانی طور پر یا حیوانات کے توسط سے عمل میں لایا جاتا ہے ۔ میکانی انتشار خاص کر ہوا کے ذریعے ہوتا ہے ۔ اس کیلئے بیجوں پر روئیں، کلغیاں، پر یا دوسر توافقات پائے جاتے ہیں ۔ اکثر اوقات بیج اتنے چھوٹے اور ہلکے ہوتے ہیں کہ ہوا انہیں آسانی سے دور دراز مقامات تک اُڑا لے جاتی ہے ۔ حیوانوں کے ذریعے منتقل ہونے والے پھلوں یا بیجوں میں قسام کے چھوٹے خار یا آنکڑے پائے جاتے ہیں جو حیوانوں کے جسم سے لگ جاتے ہیں بعض پھل یا بیج چپکٹ ہوتے ہیں ۔ تمام پھل یا بیج جو اس طرح منتشر ہوتے ہیں مدھم اور محافظی رنگ کے ہوتے ہیں ۔ اس لئے جب وہ زمین پر گرتے ہیں تو پہچانے نہیں جاتے ۔ وہ علاوہ چھوٹے اور سخت ہونے کے نہ تو دل فریب ہوتے ہیں اور نہ ان میں نرم رس دار گودا ہوتا ہے ۔ اگر بیج کھانے کے قابل بھی ہوں تو ان میں خوردنی حصّہ بہت کم ہوتا ہے اس لئے جانور انہیں کھانے کی پرواہ تک نہیں کرتے ۔

لیکن ایک خاص قسم کے پھل یا بیج ہوتے ہیں جو اصطلاح میں ( Nuts ) کہلاتے ہیں مثلاً

اخروٹ، برازیل نٹ وغیرہ۔ ان میں خوردنی حصّہ کی بڑی مقدار ہوتی ہے جو ذائقہ میں اچھا اور مقوی ہوتا لیکن اگر پھل کھالیا جائے تو بیج ضائع ہوجاتا ہے اور اس پودے کا وجود معرض خطر میں پڑ جاتا ہے۔ لہذا یہ ظاہر ہے کہ ایسے پھل اتفاق ہی سے خوردنی ہوگئے ہیں اور اس بات کا ثبوت کہ قدرت کا منشاء ان کو کھائے جانے کے لائق بنانے کا نہ تھا اس خاص احتیاط سے ظاہر ہے جو کہ انہیں پوشیدہ اور محفوظ رکھنے کے لیے کی گئی ہے۔ ہم دیکھتے ہیں کہ ہمارے ایسے پھل سب کے سب جب درخت پر کچے ہوتے ہیں تو سبز ہوتے ہیں تاکہ پتّوں سے تمیز نہ ہوسکیں لیکن جب وہ پختہ ہو جاتے ہیں تو بھورے رنگ کے ہوتے ہیں تاکہ جب وہ زمین پر گر پڑیں تو سوکھے ہوئے پتّوں اور ٹہنیوں کے رنگ میں مل جائیں اور اس حالت میں بھی نظر میں نہ پڑسکیں۔ اس احتیاط کے باوجود کہ یہ پھل سخت غلافوں میں لپیٹے ہوئے ہوتے ہیں انہیں زیادہ تر چوپائے اور پرند کھا جاتے ہیں۔ لیکن چونکہ یہ پھل بڑے اور طویل عمر والے درختوں سے حاصل ہوتے اور عموماً بہت افراط میں لگتے ہیں اس لئے اُن درختوں کی نسل کا تسلسل معرض خطر میں نہیں پڑجاتا جیسا کہ اوپر ذکر کیا جاچکا ہے بعض صورتوں میں یہ پھل کھانے والے جانور ان کے انتشار میں ممد و معاون ہوسکتے ہیں وہ اس طرح کہ جانور کبھی کبھی پورا بیج نگل جاتے ہیں اور وہ براز میں صحیح و سالم نکل آتا ہے اور اپنی قوت تبتنیت ( Germination ) قائم رکھتا ہے۔ بعض اوقات گلہریاں ایسے پھلوں کو زمین میں دفن کردیتی ہیں اور پھر بھول جاتی ہیں۔ اس لئے یہ پھل ایسے ایسے مقامات پر اگتے اور نشو ونما پاتے ہیں کہ جس کی معمولی حالات کے تحت اُمید نہیں ہوسکتی۔

عام پھلوں میں جو اقسام کے رنگ پائے جاتے ہیں وہ حقیقتاً جاذب نظر ہوتے ہیں اور وہ اس لئے پیدا کئے گئے ہیں کہ حیوانات انہیں کھائیں۔ تاکہ بیج جو عموماً گرا دیئے جاتے یا کھائے جانے کے بعد بھی براز میں بغیر ہضم ہوئے کے باہر نکل آتے ہیں اپنی تبتنیت یا اُگنا شروع کریں اور اس طرح نسل بڑھے۔ اس مقصد کو پورا کرنے کے لئے اقسام کے توافقات پائے جاتے ہیں۔ یہ پھل رس دار اور مغز دار اور عموماً میٹھے ہوتے ہیں جنہیں بے شمار پرند اور دوسرے حیوانات شوق سے کھاتے ہیں۔ وہ ہمیشہ نمایاں اور شوخ رنگ کے

ہوتے ہیں تاکہ پتّوں یا ماحول سے تمیز کئے جاسکیں سُرخ رنگ سب سے زیادہ عام ہے لیکن زرد، ارغوانی، یا یاسفید پھل بھی کم عام نہیں ہیں پھلوں کا خوردنی حصہ پھولوں کے مختلف حصّوں سے نمویاب ہوتا ہے بعض اوقات پھول پتیاں بڑی اور ماسّی ہو جاتی ہیں جس طرح کہ سیب کے جیسے پھلوں میں - زیادہ تر بعض خانہ کے غلاف بڑے ہو کر خوردنی حصّہ بناتے ہیں مثلاً تقتفالو اور انگور وغیرہ میں - شہتوت، انناس اور انجیر جیسے پھلوں میں جو مرکّب پھل کہلاتے ہیں پھولوں کے گچھے مختلف طریقوں سے متبدّل ہو جاتے ہیں -

تمام صورتوں میں بیجوں کو متضرّر نہ ہونے کے لئے مختلف ترکیبوں سے محفوظ کیا جاتا ہے - چند مثالوں کے ذریعے اس کو واضح کیا جاتا ہے - انگور کے بیج سخت اور کڑوے ہوتے ہیں - نارنگی جیسے پھلوں کے بیج بہت کڑوے ہوتے ہیں لیکن ان سب میں ایک صاف اور چکنا چھلکا ہوتا ہے جس سے بیج نگلنے میں سہولت ہوتی ہے - جب بیج بڑے اور خوردنی ہوتے ہیں تو وہ یا تو نہایت سخت اور موٹے غلاف میں بند ہوتے ہیں مثلاً قربانی، بیر وغیرہ یا ایک بہت چرمی اور وسیع گودے میں مثلاً سیب وغیرہ - شوخ رنگ کے ایسے خوردنی پھلوں کی حد تک محدود ہونے سے، جن کا کھایا جانا پودوں کے لئے فائدہ مند ہوتا ہے ثابت ہے کہ یہ بلاشبہ قدرتی انتخاب کا نتیجہ ہے اور یہ زیادہ ظاہر ہوتا ہے جب ہم دیکھتے ہیں کہ رنگ پھلوں کے پختہ ہونے تک نمودار نہیں ہوتے - یعنی اس وقت تک نہیں جب تک کہ بیج پختہ نہ ہو جائیں - بعض شوخ رنگ رکھنے والے پھل زہریلے ہوتے ہیں لیکن ان میں سے بہت سارے جانوروں کے لئے جو انہیں کھاتے ہیں، مضرت رساں نہیں ہوتے - یا اگر ہوں بھی تو اس میں پودے کا فائدہ ہے -

پھلوں کی نسبت پھول زیادہ اقسام کے رنگوں والے ہوتے ہیں کیونکہ وہ شکل اور ساخت میں زیادہ پیچیدہ اور زیادہ اقسام کے ہوتے ہیں - تاہم ان دونوں امور میں پھل اور پھول کچھ یکسانیت ضرور رکھتے ہیں جس طرح پھولوں میں کیڑوں کو اپنی طرف راغب کرنے کے توافقات پائے جاتے ہیں اسی طرح پھل پرندوں کو راغب کرتے ہیں - اوّل الذکر صورت میں بار باروری مقصود ہوتی ہے اور آخر الذکر میں انتشار یا پھیلاؤ - جس طرح پھلوں کا خوردنی ہونا ان کے رنگ سے ظاہر ہو جاتا ہے اسی طرح پھولوں کے رنگ بھی کیڑوں

کو شہد یا زیرے کی موجودگی کا پتہ دے دیتے ہیں۔ کیڑوں اور پھولوں کا جو تعلق ہے اس کے متعلق بہت ساری تفصیلات کا انکشاف اسپرنگل ( Sprengel ) نے ۱۷۹۳ء میں کیا تھا۔ بعد میں ڈاروِن نے کیڑوں کے ذریعے پار باروری عمل میں لائی جانے کے فوائد بیان کئے اور سالہا سال کے تجربوں کے بعد ثابت کیا کہ پار باروری سے پودے کی بالیدگی میں سُرعت، اس کی قوّت اور زرخیزی میں اضافہ ہوتا ہے۔ اصطلاح پار باروری کی توضیح ضروری معلوم ہوتی ہے۔ اگر کسی پھول کا زیرہ اس کی کلغی پر منتقل ہو تو اس عمل کو خود زیرگی کہتے ہیں جس کے نتیجے کے طور پر خود باروری عمل میں آتی ہے۔ برخلاف اس کے اگر کسی پھول کا زیرہ اسی پودے کے دوسرے پھول یا اسی نوع کے دوسرے پودے کے پھول کی کلغی پر منتقل ہو تو یہ عمل پار زیرگی کہلاتا ہے جس کے بعد پار باروری عمل میں آتی ہے۔

کیڑوں کے ذریعے باروری عمل میں لانے کے لئے پھولوں کا توافق کیا ہوتا ہے ایک بہت دلچسپ اور اہم سوال ہے۔ اس کا جواب یہاں بہت اختصار کے ساتھ دیا جائیگا۔ مہمان کیڑوں کو دعوت دینے کے لئے پھول کے رنگ، اور اس کی جسامت کی اہمیت اس بات سے ظاہر ہے کہ زیادہ تر کیڑے خوشنما اور بڑے پھولوں پر جاتے ہیں نہ کہ غیر نمایاں اور چھوٹے پھولوں پر۔ لیکن اس میں کیڑوں کی پسند بھی دخل رکھتی ہے۔ رنگ کی دلفریبی کے ساتھ میٹھی خوشبو سونے پر سہاگے کا کام کرتی ہے۔ اگر پھول کافی بڑے اور خوشنما ہوں تو خوشبو کی چنداں ضرورت باقی نہیں رہتی۔ اسی لئے زیادہ تر چھوٹے پھولوں میں جسامت کی کمی خوشبو کی مدد سے پوری کی جاتی ہے یا ایسے بڑے پھولوں میں بھی پھولوں کی ضرورت ہوتی ہے جو سایہ میں اُگتے اور لہذا کیڑوں کی نظر میں آسانی سے نہیں پڑ سکتے۔ سفید پھولوں کی زیرگی اور باروری پروانوں کے ذریعے عمل میں آتی ہے۔ رات کی تاریکی میں سفید رنگ بہت دُور سے نظر آجاتا ہے۔ یہ پھول رات ہی میں خوشبو دیتے ہیں۔ اور زیادہ تر رات ہی میں کھلتے ہیں۔ شوخ سُرخ پھولوں کی تتلیاں عاشق ہوتی ہیں جن کے لئے پھولوں میں خاص توافق پایا جاتا ہے۔ نیلے پھول خاص کر شہد کی مکھیوں وغیرہ کو مرغوب ہوتے ہیں اگرچہ وہ دوسرے رنگ کے پھولوں، پر بھی جاتی ہیں۔ مدّھم، زرد یا بادامی رنگ کے پھول مکھیوں کیلئے

دلفریب ہوتے ہیں اور منڈھم ارغوانی پھولوں پر زنبور یا بھڑ کا ہجوم ہوتا ہے۔ بعض پھولوں میں نہ تو خوشبو ہوتی ہے اور نہ شہد ہوتا ہے تاہم وہ اپنے مہمانوں کو جھوٹے یا نقلی شہد دانوں کے ذریعے راغب کرتے ہیں۔ تجربے ہی سے کیڑوں کو پتہ چلتا ہے کہ یہ دھوکا ہے لیکن اس وقت تک پھولوں کا کام نکل چکتا ہے۔ متعدد پھول ایسے ہیں جو بارور ہو جانے کے بعد اپنا رنگ بدل دیتے ہیں تاکہ مہمانوں کو فضول تکلیف نہ دیں اور دوسرے پھولوں کو بارور ہونے کا موقع ملے۔ بہت سارے پھولوں میں مہمان کیڑوں کی رہنمائی کے لئے خاص خاص علامتیں پائی جاتی ہیں جن سے ہر دو کو فائدہ ہوتا ہے۔ بالآخر یہ معلوم ہونا چاہیئے کہ مختلف پھول مختلف مہمانوں کے لئے خاص توافقات رکھتے ہیں۔ ان کی شکل اور ساخت نیز رنگ اور خوشبو اُن کے لحاظ سے ہوتی ہے۔ (باقی آئندہ)

پروفیسر محمد سعید الدین
صدر شعبۂ نباتیات جامعۂ عثمانیہ

# افراطِ زر

افراطِ زر کی پالیسی کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ عوام کے صرف کو، قیمتوں میں اضافہ کر کے کم کیا جائے۔ مالیاتِ جنگ کے تحت لوگوں کے صرف کو گھٹانے کی کوشش کی جاتی ہے۔ اس لئے کہ حکومت کو جنگ لڑنے کے لئے کثیر مقدار میں سامان کی ضرورت ہوتی ہے۔ حکومتیں اپنے اس مقصد کو حاصل کرنے کے لئے کئی طریقے اختیار کرتی ہیں۔ بعض جگہ لوگوں پر نئے نئے محاصل عاید کئے جاتے ہیں یا پُرانے محاصل میں اضافہ کیا جاتا ہے۔ بعض حکومتیں عوام سے کثیر مقدار میں قرضے لیتی ہیں تاکہ اپنے جنگی اخراجات کی پابجائی کریں اور عوام اپنے صرف میں کمی کریں۔ افراطِ زر کے تحت یہ ہوتا ہے کہ لوگ خرچ تو اتنا ہی کر سکتے ہیں لیکن پہلے کی بہ نسبت زر کے معاوضہ میں اشیاء کی کم مقدار میں حاصل ہوتی ہیں کیونکہ قیمتیں زیادہ ہو جاتی ہیں۔ زر کی مقدار میں زیادتی کا حقیقی مقصد قیمتوں میں اضافہ کرنا ہوتا ہے۔ یہ ضروری نہیں ہے کہ زر کی مقدار میں اضافہ سے ہمیشہ قیمتوں میں اضافہ ہونے لگے۔ اگر کسی ملک میں بے روزگاری ہو اور عاملین پیدائش کی کچھ مقدار بیکار ہو تو زر میں اضافہ کا نتیجہ پیدائش دولت میں اضافہ کی صورت میں ظاہر ہوگا۔ ایسی صورت میں ملک کی خوشحالی بڑھے گی اور قیمتوں میں بھی زیادہ اضافہ نہ ہوگا۔ یہ صورتِ حال افراطِ زر کی نہیں ہے بلکہ اس کو (                    ) کہتے ہیں۔ اس لئے افراطِ زر سے مراد زر کی مقدار میں ایسا اضافہ ہے جو پیدائش دولت کی رفتار سے زیادہ ہو اور جس کا لازمی نتیجہ قیمتوں میں اضافہ کی شکل میں ظاہر ہو۔

افراطِ زر کی وجہ سے جب قیمتوں میں اضافہ ہونے لگتا ہے تو عوام اس سے بڑے پریشان ہوتے

ہیں۔ اکثر سربرآوردہ افراد، قومی لیڈروں اور عوامی اداروں کی طرف سے حکومت سے یہ اپیل کی جاتی ہے کہ قیمتوں میں اضافے کو روکا جائے۔ شاید وہ نہیں سمجھتے کہ قیمتوں میں اضافہ کا سبب کیا ہے؟ حکومت قیمتوں میں اضافہ کو زیادہ نہیں روک سکتی کیونکہ ایسا کرنا اپنی حکمت عملی کو آپ نقصان پہنچانا ہے۔ حکومت جنگی قرضے اور محاصل کی پالیسی پر عمل نہ کرے تو وہ یہ کرتی ہے کہ کثیر مقدار میں اپنے خزانوں سے نوٹ جاری کرتی ہے تاکہ اپنے اخراجات کو پورا کر سکے۔ اس قسم کے زرِ کاغذی سے حکومت سپاہیوں کی تنخواہ ادا کرتی ہے، جنگی آلات تیار کرتی ہے اور ذرائع حمل و نقل میں اضافہ کرتی ہے۔ حکومت کو اکثر وہی اشیاء خریدنا پڑتی ہیں جو عام طور پر عوام استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً سپاہیوں کے لئے غلّہ، کپڑا اور پٹرول وغیرہ۔ جنگ کے زمانے میں ان اشیاء کی رسد مقرر اور محدود ہوتی ہے۔ برخلاف اس کے ان کی طلب میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ نتیجہ یہ ہے کہ قیمتیں بڑھنا شروع ہوتی ہیں اور ان اشیاء کو خریدنے کے لئے حکومت اور عوام میں مقابلہ ہوتا ہے۔ عام لوگوں کی آمدنی چونکہ محدود ہوتی ہے اس لئے وہ قیمتوں میں اضافے کے ساتھ ساتھ اپنے صرف میں کمی کرنے لگتے ہیں لیکن حکومت چونکہ خود نوٹ کرنے کی مجاز ہے اس لئے وہ اپنی ضرورت کے مطابق نوٹس جاری کرتی ہے اور بڑی سے بڑی قیمت پر بھی اشیاء خریدنے تیار رہتی ہے قیمتوں میں جیسے جیسے اضافہ ہوتا جاتا ہے ویسے ویسے حکومت کے ملازمین، کارخانے کے مزدور اور دوسرے پیشہ ور اپنی آمدنی بڑھانے کی فکر کرتے ہیں۔ حکومت سے اضافۂ اجرت کا مطالبہ ہوتا ہے۔ حکومتیں اپنے ملازمین وغیرہ کو گرانی الاونس یا وار الاونس دیتی ہیں۔ اس مقصد کے لئے وہ اور نوٹیں جاری کرتی ہیں جس کا نتیجہ قیمتوں میں مزید اضافہ کی شکل میں ظاہر ہوتا ہے۔ لوگ یہ دیکھ کر کہ ان کی آمدنی میں اضافہ ہوا ہے مطمئن ہو جاتے ہیں مگر حقیقت میں ان کو کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔

زر کی ایک اور قسم ہے یعنی زرِ بنک (چیک جو بنک کی جانب سے جاری ہوتے ہیں)، متمدن ممالک خاص طور پر برطانیہ اور امریکہ میں یہ بہت زیادہ مقبول ہے اور جملہ زر کا ۸۰٪ سے زیادہ حصہ زرِ بنک پر مشتمل ہے۔ اس قسم کے زر میں اضافہ کرنا آسان ہے اور ہر بنک اپنے حدود میں رہ کر ان میں

جتنا چاہے اضافہ کرسکتا ہے اور اس سے قیمتوں میں اور زیادہ اضافہ ہونے لگتا ہے۔ ہندوستان میں زرِ بنک کو ابھی وہ حیثیت حاصل نہیں ہوئی ہے اور وہ سوائے چند بڑے بڑے شہروں کے کہیں نہیں چلتا۔ گزشتہ جنگِ عظیم میں اکثر ملکوں مثلاً جرمنی، فرانس اور انگلستان وغیرہ میں افراطِ زر کی پالیسی پر عمل کیا گیا تھا اور اس سے چند ممالک کو بڑا نقصان پہنچا جیسے جرمنی۔ مگر اس دفعہ یہہ تمام ممالک بڑی احتیاط برت رہے ہیں۔ اور گزشتہ تجربوں کو کام میں لا رہے ہیں۔ لیکن ہندوستان میں افراطِ زر کی رفتار بہت تیز ہے اور قیمتوں میں اضافہ کی رفتار مذکورہ بالا تمام ممالک سے زیادہ ہے۔

عام طور پر افراطِ زر کی پالیسی کی مخالفت کی جاتی ہے اور اس کے مضر اثرات کو روکنے کے لئے مختلف تدابیر اختیار کئے جاتے ہیں۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ اس طریقہ میں کیا برائیاں ہیں۔

افراطِ زر کی پالیسی کا سب سے بڑا نقص یہ ہے کہ اس کی وجہ سے امیروں پر کم اور غریبوں پر زیادہ بار پڑتا ہے۔ مثلاً اگر قیمتوں میں ۲۰ فیصد اضافہ ہوجائے تو ان دونوں طبقوں کے خرچ میں ۲۰ فیصد کی زیادتی ہوگی۔ حالانکہ امیروں کی استطاعت اور صلاحیت غریبوں سے کہیں زیادہ ہوتی ہے۔ یہ اصول کہ قیمتوں میں اضافہ کا بار امیروں پر کم اور غریبوں پر زیادہ پڑے ترقی پسند نظام محاصل کے بالکل خلاف ہے۔

دوسرے یہ کہ اس کی وجہ سے مختلف ذرائع سے آمدنی حاصل کرنے والوں پر خواہ ان کی آمدنی ایک ہی کیوں نہ ہو، یکساں اثر نہیں پڑتا۔ ایک ایسا شخص جس کی آمدنی کا ذریعہ تمسکات پر مقررہ مقدار میں سود پانا یا وظیفۂ پیری ہے بہت زیادہ زیر بار ہوتا ہے کیونکہ قیمتوں میں تو اضافہ ہوتا ہے لیکن اس کی آمدنی اتنی ہی رہتی ہے۔ کارخانے کے مزدور جو قیمتوں میں اضافہ کی وجہ سے اپنی اجرتوں میں اضافہ کروا لیتے ہیں وہ کم زیر بار ہوتے ہیں۔ برخلاف اس کے کمیشن ایجنٹ جن کو قیمت میں اضافہ کے ساتھ ساتھ زیادہ شرح سے کمیشن ملتا ہے فائدہ میں رہتے ہیں یہی حال تاجروں اور آجروں کا ہے ــــ تیسرے یہ کہ افراطِ زر اپنے مقصد کے حصول کا کوئی اچھا یا مناسب طریقہ نہیں ہے۔ اس پالیسی کا مقصد عوام کے صرف کو کم کرنا ہے مگر بعض لوگوں کی آمدنی میں اس کی وجہ بہت زیادہ اضافہ ہوجاتا ہے اور وہ بہت زیادہ صرف کرسکتے ہیں جیسے

تاجر، محتکر یا سٹہ باز اور کارخانہ دار۔ یہ لوگ اکثر آئندہ قیمتوں میں جو اضافہ ہونے والا ہوتا ہے اس کا اندازہ لگا کر سامان ذخیرہ کرنا شروع کرتے ہیں اور اس کو اس وقت فروخت کرتے ہیں جبکہ قیمتیں بہت زیادہ بڑھ جاتی ہیں اس طرح دوسروں کی مصیبتوں سے فائدہ اٹھا کر بہت ہی خوش حال ہو جاتے ہیں۔

افراطِ زر کی ایک اور خرابی یہ ہے کہ اس کی وجہ سے اکثر معاشرہ میں پریشان حالی پیدا ہوتی ہے جس کا نتیجہ شورش اور بغاوت کی شکل میں بھی ظاہر ہوتا ہے۔ جب قیمتیں چڑھنے لگتی ہیں تو مزدور اضافۂ اجرت کی جد وجہد شروع کرتے ہیں۔ وہ ہڑتالیں کرتے اور شور مچاتے ہیں۔ جب قیمتوں کا اضافہ اپنی انتہا کو پہنچ جاتا ہے تو سب لوگ بڑے پریشان ہوتے ہیں اور جب ان کو غذا، لباس وغیرہ جیسی ضروریات زندگی کی اشیاء میسر نہیں ہوتیں تو وہ اکثر لوٹ مار شروع کر دیتے ہیں۔ گزشتہ جنگِ عظیم میں انگلستان میں قیمتوں میں ۸۰ فیصد کا اضافہ ہوا تھا۔ فرانس میں قیمتیں پانچ گنا زیادہ ہوگئی تھیں اور جرمنی میں تو قیمتوں کی زیادتی نے ایسی بربادی کا منظر پیش کیا کہ دنیا نے نہ کبھی دیکھا تھا اور نہ سنا تھا۔ سب سے زیادہ متوسط طبقہ تباہ ہوا اور اسی کی ہلچل نے نازی تحریک کی شکل اختیار کی۔

اُس دفعہ ہندوستان میں قیمتیں کچھ زیادہ نہیں بڑھی تھیں مگر اس دفعہ ان میں کافی اضافہ ہوا ہے۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ یہاں افراطِ زر کی کیا حالت ہے۔ ایک زمانے تک تو اس حقیقت سے ہی انکار کیا جاتا رہا کہ یہاں افراطِ زر کی کیفیت پائی جاتی ہے۔ مگر اب تو سب جانتے ہیں کہ واقعی یہاں بھی یہ پالیسی اختیار کی گئی ہے۔

ہمارے ملک میں پچھلی جنگِ عظیم سے زرِ کاغذی کے استعمال میں بہت زیادہ اضافہ ہو رہا ہے اور آجکل تو نوٹوں کی مقدار مجموعی زر کی مقدار کا کوئی ۸۰ فیصد ہے۔ موجودہ جنگ کے آغاز سے حکومت نوٹوں میں برابر اضافہ کرتی رہی ہے کیونکہ اس نے شروع سے ملک کے مالیہ کو جنگی مالیہ بنا لیا تھا۔ ہم ذیل میں جنگ کے بعد سے نوٹوں کی تعداد میں اضافہ کو ظاہر کرتے ہیں۔

ڈسمبر ۱۹۳۹ء، ڈسمبر ۱۹۴۰ء، ڈسمبر ۱۹۴۱ء، ڈسمبر ۱۹۴۲ء، اپریل ۱۹۴۳ء میں علی الترتیب ۲۳۴

کروڑ روپیے، ۳۴۲ کروڑ روپیے، ۴۱۴ کروڑ روپیے، ۵۰۷ کروڑ روپیے، ۶۹۰ کروڑ روپیے کے نوٹ جاری کیے گئے مذکورۂ بالا اعداد سے معلوم ہوتا ہے کہ نوٹوں کی تعداد میں ۱۹۳۹ء کے بعد سے اپریل ۱۹۴۳ء تک تقریباً ۳۰۰٪ کا اضافہ ہو چکا ہے۔ ہر روز ایک کروڑ روپیے کے نوٹ ریزرو بنک کی طرف سے جاری کیے جارہے ہیں۔ افراط زر کی تعریف یہہ ہے کہ نوٹوں میں ایسا اضافہ کیا جائے جو پیدائش دولت میں اضافہ کے مقابلے میں زیادہ ہو۔ اب ہم کو یہہ دیکھنا چاہیئے کہ ہمارے ملک میں پیدائش دولت کے اضافہ کا کیا حال ہے۔ ملک کا سب سے اہم پیشہ جس میں ۷۰٪ آبادی لگی ہوئی ہے، زراعت ہے۔ یہ ایسا پیشہ ہے کہ جس میں پیداوار کا بڑھانا بڑا مشکل ہے۔ کیونکہ پہلے تو یہہ زیادہ تر قدرتی اسباب پر منحصر ہے۔ دوسرے اس میں اضافہ کے دوسرے طریقے بھی مشکل ہیں۔ ذرائع آبپاشی میں فوری اضافہ ممکن نہیں اور نہ بنجر اور ناقابل کاشت زمینوں کو استعمال کیا جاسکتا ہے " زیادہ غلہ اگاؤ" کی مہم کے تحت ایک طرف اگر کچھ پیداوار میں اضافہ ہوا ہے تو دوسری طرف تجارتی فصلوں کی مقداریں بہت زیادہ کمی ہو گئی ہے۔ اس لئے معلوم ہوا کہ بحیثیت مجموعی زرعی پیداوار میں اضافہ نہیں ہوا ہے صنعتی پیداواروں کو لیجئے تو معلوم ہوگا کہ ان میں اضافے کا بھی زیادہ امکان نہیں ہے کیونکہ مشنری کی بہت زیادہ کمی ہے اور اس کی برآمد بند ہو گئی ہے۔ قوت محرکہ میں بھی اضافہ نہیں ہوسکتا۔ اور کوئلہ وغیرہ بھی وافر مقدار میں موجود نہیں ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ لوہے اور فولاد، پارچہ بافی، کاغذ سازی وغیرہ کی صنعتوں میں تھوڑی بہت ترقی ضرور ہوئی ہے مگر یہ زیادہ قابل لحاظ نہیں اور اس میں آئندہ اضافے کے کچھ بھی امکانات نہیں ہیں۔

جب زر کی مقدار میں اضافے کے ساتھ ساتھ پیداوار میں اضافہ نہیں ہوا تو قیمتیں بڑھنے لگیں جن کو ہم اشاری اعداد یا ( Dismal figures ) کے ذریعے ظاہر کرسکتے ہیں۔ ذیل میں ہم کلکتہ کے اشاری اعداد دیتے ہیں:-

مذکورۂ بالا جدول سے قیمتوں کے اضافہ کی رفتار معلوم ہو سکتی ہے۔ گزشتہ چھ ماہ میں تو قیمتوں کا اضافہ اور زیادہ تیز ہو گیا ہے۔ اور آجکل قیمتیں جنگ سے پہلے کی قیمتوں سے ۳، ۴ گنی زیادہ ہیں۔ ان کی تباہ کاریوں کی مثال بنگال اور ملایا میں اچھی طرح مل رہی ہے۔

اس سے پہلے ہم نے افراط زر کی خرابیوں پر روشنی ڈالی ہے اور بتایا ہے کہ کس طرح اس کا اثر مختلف طبقات پر مختلف نوعیت کا پڑتا ہے۔ ہندوستان میں سب سے زیادہ جس طبقہ نے اس سے فائدہ اٹھایا محض، تاجر اور کارخانہ دار تھے۔ اور خاص طور پر ایسے ذخیرہ اندوز تھے جنہوں نے جنگ کے آغاز ہی سے اشیاء کا ذخیرہ کرنا شروع کر دیا تھا۔ تاکہ ان کو بڑھی ہوئی قیمتوں پر فروخت کر کے خوب نفع کمائیں۔ جہاں تک زراعت پیشہ طبقہ کا تعلق ہے اس کو زیادہ فائدہ یوں نہیں ہوا کہ اُس طبقہ میں ایک بڑی تعداد زرعی مزدوروں، خود کاشت چھوٹے چھوٹے کسانوں کی ہے۔ گو زمینداروں کو پیداوار کی قیمتوں میں اضافے سے کچھ فائدہ ضرور ہوا ہے مگر بہ حیثیت مجموعی اس طبقے پر کوئی اچھا اثر نہیں پڑا۔ اگرچہ مزدوروں نے اپنی سبھاؤں کی مدد سے گرانی الونس یا وار الونس جاری کروا لیا ہے مگر قیمتوں کے اضافے کے مقابلے میں اس سے کوئی خاص فائدہ نہیں ہوا۔ سب سے زیادہ جس طبقے کو اس حکمت عملی سے نقصان پہنچا وہ مقررہ آمدنی پانے والا طبقہ مثلاً ملازمین، وظیفہ یاب وغیرہ ہیں۔ ان کی آمدنی تو اتنی ہی ہے مگر روپیے کی قدر میں ۳، ۴ گنی زیادہ کمی ہو گئی ہے۔

مختصر یہ کہ افراطِ زر کی پالیسی سے ملک کو بحیثیتِ مجموعی بڑا نقصان پہنچا ہے اور اگر آئندہ احتیاط نہ برتی گئی تو اور زیادہ پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔

سیّد عابد حسین رضوی
متعلم سالِ چہارم (معاشیات)

# پروفیسر محمد جمیل الرحمن

محمد جمیل الرحمن ۱۳ اکتوبر ۱۸۹۰ء مطابق ۱۸ صفر ۱۳۰۸ھ کو ملک اودھ (صوبہ متحدہ) کے مقام پرتاب گڑھ میں پیدا ہوئے جہاں ان کے نانا مولوی حسام الدین احمد[1] صاحب اس زمانے میں تحصیلدار تھے۔ ان کا اصلی وطن صوبہ متحدہ کے ضلع میرٹھ کا قصبہ سرادہ[2] تھا۔ آپ اس قصبہ کے ایک نہایت معزز اور سربرآوردہ خاندان

---

۱۔ یہ بزرگ بھی صاحب تصانیف ہیں۔ ان کی بڑی تصنیف "انوار العیون" ہے جو نقشبندی خانوادے کے اولیاء اللہ اور بزرگانِ دین کے حالات و سوانح پر مشتمل ہے۔ اس کے علاوہ سیرت نبوی کے متعلق دو نہایت مفید رسالے "مائدہ محمدیہ" اور "لباس المحبوب" کافی مقبول ہوئے، جن میں بالترتیب جناب نبی کریم کے طعام و لباس سے بحث کی گئی ہے۔ مولوی صاحب موصوف ۱۹۰۹ء میں ڈپٹی کلکٹری سے وظیفہ یاب ہوئے۔ اور ۱۹۲۶ء میں اپنے وطن میں انتقال فرمایا۔ ۲۔ سرادہ شہر میرٹھ سے بارہ میل کے فاصلے پر ہاپوڑ کی تحصیل میں واقع ہے۔ قریب ترین ریلوے اسٹیشن بھی وہاں سے دو میل پر ہے۔ یہ وہی مقام ہے جو نواب وقار الملک مولوی مشتاق حسین صاحب سابق سکرٹری ایم، اے، او کالج علی گڑھ) کی بھی جنم بھومی ہے۔ یہ قصبہ ایک زمانے میں راجہ ٹوڈرمل کا (جو مہابلی مہاراج حضرت جلال الدین اکبر شاہنشاہِ ہند کے نورتن میں سے تھے) بھی وطن رہ چکا ہے، چنانچہ اُن کی گڑھی کے آثار اب بھی وہاں موجود ہیں۔ قصبہ کی آبادی کے باہر بیس بائیس برس سے سرکار ہند کے محکمہ آثار قدیمہ نے حفاظت اور نگرانی کے لئے دو مقامات پر نشانات لگا کر اطلاعی اور امتناعی اشتہار لگا رکھے ہیں۔ قیاس یہ ہے کہ ان مقاموں پر نہایت قدیم زمانے کے کچھ آثار نکلیں گے۔ معلوم نہیں کیا امور مانع ہوئے کہ اب تک اُن کی کھدائی شروع نہیں کیگئی۔ ان کے برآمد ہونے پر یہ قصبہ بھی ایک اہمیت کا مالک اور مرجع خلائق ہو جائے گا۔

"قانون گویان" کے ایک فرد تھے۔ "قانون گوئی" جو زمانۂ مغلیہ سے ان کے بزرگوں میں موروثی عہدے اور حیثیت کے طور پر چلی آتی تھی اور اس قیامتِ صغریٰ کے بعد جسے ستم ظریف ۱۸۵۷ء کا غدر کہتے ہیں، ان کے پرداداشیخ خواجہ احمد صاحب پر ختم ہوئی، غالباً وہی حیثیت رکھتی تھی جو آجکل ایک ضلع کے کلکٹر یا ریونیو بورڈ کے رکن کی ہوتی ہے۔

جمیل الرحمٰن صاحب کی تعلیم تمامتر لاہور میں ہوئی جہاں اُن کے والدِ ماجد مولوی محمد خلیل الرحمٰن[۱] صاحب مرحوم بہ سلسلۂ ملازمت مقیم تھے۔ گو تعلیم کا آغاز کسی باقاعدہ "بسم اللہ" یا مکتب نشینی کی رسم سے نہیں ہوا، جو عموماً شرفا کے یہاں کے چار برس چار مہینے کی عمر میں برپا ہوا کرتی ہے، مگر پانچواں ہی سال تھا کہ ان کی والدۂ ماجدہ نے ان کو قاعدہ پڑھانا شروع کر دیا تھا۔ ابھی یہ بغدادی قاعدہ ختم بھی نہ ہونے پایا تھا کہ قرآن شریف کی تعلیم حسبِ دستور پارۂ عما یتسا لون سے شروع ہو گئی۔ ایک پارۂ قرآن ختم ہونے پر ایک طرف تو ایک حافظ صاحب کی نگرانی میں قرآن کی تعلیم جاری رہی، دوسری طرف خود ان کے والدِ ماجد نے اُردو پڑھانا شروع کر دیا، پھر حساب اور فارسی زبان کی تعلیم بھی شروع ہو گئی۔ فارسی کے ابتدائی رسالے ختم کر کے وہ گلستانِ سعدی اور پندنامہ فریدالدین عطار تک پہنچے تھے کہ ۱۹۰۰ء میں لاہور کے اچیسن ہائی اسکول میں درجۂ چہارم میں داخل کر دیے گئے۔ جب یہ اسکول ۱۹۰۳ء میں ٹوٹ کر ہمیشہ کے لئے بند ہو گیا تو اُن کو اسلامیہ ہائی اسکول کی ابتدائی جماعتوں کی ایک شاخ (واقع چینگڑ محلہ) میں درجۂ پنجم میں داخل کر دیا گیا۔ یوں ان کی ابتدائی عمر کے دو سال ضائع ہو گئے ۱۹۰۵ء میں اسلامیہ ہائی اسکول (واقع شیراں والا دروازہ) کی چھٹی جماعت میں پہنچ گئے اور اسی اسکول سے ۱۹۰۹ء میں میٹرکولیشن پاس کیا۔ اسی سال یونیورسٹی کی تعلیم کے لیے وہ لاہور کے فورمن کرسچین کالج کی انٹرمیڈیٹ

---

۱۔ مولوی صاحب نے ۱۹۳۹ء کے آغاز میں الہ آباد میں انتقال فرمایا اور وہیں مدفون ہیں۔ آپ کی بہت سی تصانیف ہیں۔ جن میں زرنشت نامہ، تاریخ الخلفا، نفح الطیب، اخبار الاندلس اور عذرا نہایت مشہور رہیں۔ حق یہ ہے کہ آپ کے حالات ایک مستقل تالیف کے خواستگار ہیں۔

(آرٹ) میں داخل ہوئے۔ اور اسی کالج سے ۱۹۱۵ء میں بی۔ اے کی ڈگری لی۔ پھر ۱۹۱۶ء میں پنجاب یونیورسٹی سے عربی میں ایم اے کی تکمیل کی جس پر ان کی درسگاہی تعلیم کا خاتمہ ہوگیا۔

یہہ تو ان کی مدرسی تعلیم کی مختصر تاریخ ہے۔ لیکن ان کو تاریخ عالم (اور بالخصوص تاریخ اسلامی) اور سوانح و سیاحت کی کتابوں کے مطالعے سے جو شغف تھا اسے اس تعلیم سے عجیب طور پر مدد ملی۔ یہہ کہاوت کہ "ماں کی گود سب سے پہلا مدرسہ ہے" ان کے حالات پر پوری طرح صادق آتی ہے۔ ان کی والدۂ ماجدہ نے (جو بحمداللہ ابتک بقید حیات اور اپنے فرزند اکبر کے لئے بے حد سوگوار ہیں) ایک طرف تو انھیں الف با کا درس دیا اور ارکان دینی کی ابتدائی تعلیم دینا شروع کی۔ دوسری طرف وہ دن رات کے فرصت کے اوقات کو ان کے ساتھ یوں صرف کرتی تھیں کہ انہیں انبیائے کرام کے حالات اور بالخصوص حضرت رسول کریم صلعم کی سیرت کریمہ سنایا کرتی تھیں۔ یہہ تعلیم زیادہ تر زبانی ہوتی تھی۔ اور کم تر کتابی۔ مادر مشفقہ کی زبان سے صاف و سادہ الفاظ میں کہانیوں کے رنگ میں یہہ تمام روایتی اور تاریخی حالات اس قدر دلچسپ ہوتے تھے کہ اس ننھے متعلم کو شب کی آمد کا بے چینی سے انتظار رہتا تھا۔ کھانا کھانے کے اہم فرض سے فارغ ہوکر یہہ معصوم اپنی ماں کی گود میں لیٹ کر یہہ کہانیاں سنتا سنتا سو جاتا تھا۔ رفتہ رفتہ اس "تعلیم گوش" نے کتابی وسیلہ اختیار کرلیا، اور "کہانی" کے سلسلے میں پہلے قرآن کریم کی سورۂ یوسف کی منظوم تفسیر، پھر الواقدی کی منظوم فتوح الشام کے چیدہ چیدہ مقامات (خصوصاً وہ حصے جن میں جنگ کے نظارے اور بہادروں کے کارنامے مذکور تھے) اس کے بعد فردوسی کے شاہ نامے کا منظوم ترجمہ اور اس کی تصاویر، پھر متفرق کتابوں سے بزرگان اسلام کے حالات اور سوانحعمری، ان سب کا ایک نہایت دل آویز اور لا متناہی سلسلہ تھا کہ روزانہ شب کو جاری رہتا تھا۔ کسے معلوم تھا کہ یہہ کہانیاں جامعہ عثمانیہ کے لیے تاریخ اسلام کے ایک فاضل استاد کے دل و دماغ کی آفرینش اور پرورش کر رہی ہیں۔

اتفاقات بھی کچھ عجیب طرح سے جمع ہو جایا کرتے ہیں۔ یہی وہ زمانہ تھا کہ جب پروفیسر مرحوم کے والد ماجد حیدرآباد دکن (صانہا اللہ عن الفتن) کے رسالہ حسن میں تاریخ اسلامی، اور خصوصاً تاریخ اندلس کے مختلف و متفرق ابواب پر مضامین نویسی کرکے نام اور انعام پا رہے تھے۔ جب وہ اسکول میں داخل ہوئے تو تیسری اور چوتھی جماعت کی



**پروفیسر محمد سعید الدین صاحب**

بی - ایس سی ، ایم - اے ، ( اڈنبرا ) ایف - آر - ایم - ایس - ایف - ایل - سی

خازن اعزازی مجلہ عثمانیہ

اُردو کتابوں میں محمود غزنوی، سبکتگین، علاؤالدین، شہاب الدین محمد غوری کے حالات اور ایک درسی کتاب قصص ہند کی مندرجہ تاریخ ہند کی روایات اور بزرگانِ ہند کے حالات نے ان میں علم رجال و تاریخ کا شوق اور بھی بڑھا دیا۔ اسکول میں تو درسی کتب یوں یہ شوق پیدا کر رہی تھیں۔ اُدھر گھر پر اُن کے والدِ ماجد نے تاریخیات کا سلسلہ کہانیوں کی صورت میں جاری رکھا، اور چونکہ وہ خود بھی تاریخ و سیاحت کے فنون سے حد درجہ شغف رکھتے تھے، اس لئے جو انگریزی کتابیں خود ان کے مطالعے میں رہتی تھیں اُن کی دلکش تصویریں اس ننھے سے مؤرخ کی نگاہوں کے لئے اور بھی جاذب تھیں۔ چنانچہ لاہور کے کتب خانۂ عام سے جس قدر کتابیں گھر میں آتی تھیں ان کی تمام تصویریں اور اُن تصویروں کے مضامین و مقاصد اس شوقین لڑکے کے تمام غیر مصروف وقت کے لئے مصروفیت اور اس کے دماغ و دل کے لئے تربیت تعلیم اور تفریح کا سامان بہم پہنچاتے تھے۔

ان کو اسلامیہ اسکول میں داخل کرانے میں پروفیسر مرحوم کے والد کی جو غرض مضمر تھی وہ بھی بوجہ احسن پوری ہوئی۔ اس اسکول کی سات برس کی تعلیم نے اُن میں اسلام اور اسلامیات کی طرف وہ رجحان پیدا کر دیا جس نے بعد میں انہیں تاریخ اسلام کے لئے وقف کر دیا۔ اسکول کی تعلیم کے دوران میں انہوں نے کبھی خاص طور پر اپنے درس میں انہماک اور محنت سے کام نہیں لیا، جو عموماً ایک ذہین طالب علم کا شیوہ ہوتا ہے۔ انہیں کبھی اس کی پروا نہیں ہوئی کہ وہ اپنی جماعت میں کوئی ممتاز حیثیت یا درجہ حاصل کریں۔ وہ درسی مضامین اور کتب کا صرف اتنا مطالعہ کرتے تھے کہ محض "کامیابی" حاصل ہو جائے اور اس مختصر مطالعے کے بعد جو کچھ اور جتنا کچھ وقت اُن کو ملتا تھا وہ سب کا سب تاریخ عالم خصوصاً تاریخ اسلام کے مطالعے پر صرف کرتے تھے۔ ان کی اس عجیب اور "طالب علم کے لئے خطرناک" عادت سے کبھی کبھی خود ان کے والدین بھی ان کو اس روش سے ہٹانے اور باز رکھنے اور درسی کتب کے مطالعے کی طرف رغبت دلانے کی کوشش کرتے تھے، مگر وہ اپنی اس روش سے کبھی باز نہ آئے اور اُن کی یہ بُری عادت "بی اے پاس کرنے تک برابر جاری رہی۔ انتہا ہے کہ انہیں اس "نقصان دہ" عادت کے سبب سے دو بار انٹرمیڈیٹ کے امتحان میں ناکامیابی کا منہ بھی دیکھنا پڑا۔ مگر رُوما، یونان، انگلستان یورپ اور ہندوستان کی تاریخوں پر بھی (جو ان کے امتحان کے نصاب میں شامل تھیں)، وہ تاریخ اسلام کے بجی

پیدا کردی، اور خیالات میں ایک صحیح نوع کی ترمیم و تنسیخ کر کے وہ نظم پیدا کر دیا جس پر ان کی زندگی بھر کے مطالعے اور علم نوازی کا دار و مدار ہو گیا تھا۔ ڈاکٹر صاحب موصوف ہی کے فیض سے انہوں نے جرمانی زبان کا مطالعہ بھی شروع کیا تھا۔ جسے بعد میں اور بڑھا کر انہوں نے اپنے مطالعات اور تصنیفات میں کافی استفادہ کیا۔ یہ صحبت انہیں تقریباً دو برس تک مسلسل اور اس کے بعد دو برس تک وقفوں کے ساتھ حاصل رہی۔ وہ اپنی تمام تعلیم کے زمانے میں ان دو تین برسوں کو بہترین زمانہ شمار کرتے تھے۔ آخری وقت تک اپنے تمام اساتذہ میں ڈاکٹر صاحب ممدوح کو بالکل ممتاز خیال کرتے تھے اور انہیں خاص ادب و احترام کے جذبات کے ساتھ یاد کرتے تھے۔ اس میں شک نہیں کہ ان کے یہ جذبات بالکل صحیح اور بجا تھے۔

ایم اے پر مدرسی تعلیم ختم کرنے کے آٹھ مہینے بعد، نومبر ۱۹۱۶ء میں جمیل الرحمٰن صاحب کو مہاراجہ گائکواڑ کی ریاست بڑودہ میں مذاہب عالم کے تقابلی مطالعے کی جماعت میں ایک فاضل کی حیثیت سے بازجست کرنے کی ملازمت حاصل ہو گئی۔ اس جماعت کے سرکردہ اور ناظم پروفیسر وجری تھے، جو فلسفہ اور مذہبیات کے عالم اور ایک فلسفی جریدے کے مدیر بھی تھے۔ اس علمی جماعت میں کئی جوان سال و جوان ہمت عالم شریک تھے، جو اپنے اپنے دین و مذہب کے تقابلی مطالعے میں مصروف تھے۔ اس میں پروفیسر جمیل الرحمٰن مرحوم کو صرف ایک برس رہنے کا اتفاق ہوا۔ اُن کے مطالعے کا نتیجہ ان کی انگریزی کتاب ابن رشد اور اس کا فلسفہ ہے۔ جو حکومت کی نگرانی اور سرپرستی میں بڑودہ ہی سے شائع ہوئی تھی۔

۱۹۱۷ء کے اواخر میں مملکتِ حیدرآباد دکن کے دارالعلوم عربیہ سرکار عالی کے لئے ایک ایسے عالم کی ضرورت ہوئی جو بیک وقت تاریخ اور عربیات کا ماہر ہو اور دارالعلوم میں تاریخ اسلامی کا درس دے سکے۔ جوان عمر جمیل الرحمٰن کی خوش نصیبی تھی کہ اسے دارالعلوم میں یہ خدمت حاصل ہو گئی اور دارالعلوم کی خوش بختی تھی کہ اُسے ایسا فاضل مل گیا۔ تھوڑے ہی عرصے میں وہ اپنے پرنسپل مولانا حمیدالدین صاحب (المعروف بہ عبدالحمید فراہی) کی نظر میں منظور، اپنے رفقائے کار میں ہر دل عزیز اور اپنے شاگردوں میں محبوب ہو گئے۔ مگر دارالعلوم میں اس خدمت کو انجام دیتے ہوئے ایک ہی برس ہوا تھا کہ (۱۹۱۸ء میں) حضرت سلطان العلوم خلد اللہ ملکہٗ

مطالعے کو برابر ترجیح ہی دیتے رہے

ان کا انٹرمیڈیٹ اور بی اے کا زمانہ تعلیم لاہور کے فورمن کرسچین کالج میں گزرا۔ اس مسیحی مشن کے کالج کی تعلیم سے انہوں نے بڑا فائدہ یہ اٹھایا، اور وہ ہمیشہ اس کے معترف رہے، کہ ان کو اس دوران میں اسلام اور مسیحیت کے تقابلی مطالعے کا موقع مل گیا۔ اس چھ سال کے عرصے میں انہیں انجیل و توراۃ کے روزانہ درس سے ایک طرف قرآن کو نصاریٰ اور ارباب نصرانیت کے شمائل و اخلاق سے بتثبت اور براہِ راست آگاہی ہو گئی، دوسری طرف اس نے ان کو تاریخِ اسلام کے ان تمام موقعوں کے غائر مطالعے کی طرف متوجہ کر دیا جہاں اہل اسلام اور نصرانیت میں تصادم ہوا۔ چنانچہ وہ بی اے پاس کرنے تک روما، بازنطین، شام و فلسطین، یونان، افریقہ، اندلس اور حروب صلیبی کی تواریخ کے تمام ایسے مواقع سے بخوبی واقف ہو چکے تھے جہاں یہ محاورۂ عامہ "صلیب و ہلال میں آویزش رہی اور اس تمام مطالعے سے ان پر مسیحیت اور اس کے ارباب کی جہالت، بربریت اور اُن کا مکر و دجل پوری طرح واضح ہو گیا۔

انہوں نے ایم اے کی ڈگری کے لئے عربی زبان و ادب کا مطالعہ اختیار کیا، جسے وہ بی اے کے دوران میں تاریخ اور اقتصادیات اختیار کر کے ترک کر چکے تھے۔ گو ان کا نجی مطالعہ اس وقت بھی جاری رہا۔ ایم اے کی تعلیم سے ان کو بیک وقت عربیات اور اسلامیات کے مطالعے کا موقع مل گیا۔ اسی زمانے میں ان کو ایک ایسے استاد سے سابقہ پڑا جس کی شخصیت اور تعلیم و تلقین کا اُن پر اور اُن کے ذہن پر بہت گہرا اثر ہوا۔ یہ شخصیت پروفیسر ڈاکٹر عظیم الدین احمد[1] صاحب کی تھی۔ ڈاکٹر صاحب کی صحبت نے اُن میں قرآنِ عظیم، حدیثِ نبوی، سیرت نبوی، سیرِ صحابۂ کرام، تاریخِ اسلام، عرب کے تمدن و تہذیب، غرض کہ اسلام اور اہل اسلام کی تاریخ، سیاست اور ثقافت، اور علوم عربیہ، میں ان کی نگاہ میں اس قدر وسعت

---

[1] یہ بزرگ چار پانچ برس ہوئے کہ اپنے وطن (پٹنہ) کی یونیورسٹی سے وظیفہ یاب ہوئے ہیں جہاں وہ عربی و فارسی کے پروفیسر تھے۔

پیدا کردی، اور خیالات میں ایک صحیح نوع کی ترمیم و تنسیخ کرکے وہ نظم پیدا کردیا جس پر ان کی زندگی بھر کے مطالعے اور علم نوازی کا دار و مدار ہوگیا تھا۔ ڈاکٹر صاحب موصوف ہی کے فیض سے انہوں نے جرمانی زبان کا مطالعہ بھی شروع کیا تھا۔ جسے بعد میں اور بڑھا کر انہوں نے اپنے مطالعات اور تصنیفات میں کافی استفادہ کیا۔ یہ صحبت انہیں تقریباً دو برس تک مسلسل اور اس کے بعد دو برس تک وقفوں کے ساتھ حاصل رہی۔ وہ اپنی تمام تعلیم کے زمانے میں ان دو تین برسوں کو بہترین زمانہ شمار کرتے تھے۔ آخری وقت تک اپنے تمام اساتذہ میں ڈاکٹر صاحب ممدوح کو بالکل ممتاز خیال کرتے تھے اور انہیں خاص ادب و احترام کے جذبات کے ساتھ یاد کرتے تھے۔ اس میں شک نہیں کہ ان کے یہ جذبات بالکل صحیح اور بجا تھے۔

ایم اے پر مدرسی تعلیم ختم کرنے کے آٹھ مہینے بعد، نومبر ۱۹۱۶ء میں جمیل الرحمٰن صاحب کو مہاراجہ گائکواڑ کی ریاست بڑودہ میں مذاہب عالم کے تقابلی مطالعے کی جماعت میں ایک فاضل کی حیثیت سے بازجست کرنے کی ملازمت حاصل ہوگئی۔ اس جماعت کے سرکردہ اور ناظم پروفیسر وجری تھے، جو فلسفہ اور مذہبیات کے عالم اور ایک فلسفی جریدے کے مدیر بھی تھے۔ اس علمی جماعت میں کئی جوان سال و جوان ہمت عالم شریک تھے، جو اپنے دین و مذہب کے تقابلی مطالعے میں مصروف تھے۔ اس میں پروفیسر جمیل الرحمٰن مرحوم کو صرف ایک برس رہنے کا اتفاق ہوا۔ ان کے مطالعے کا نتیجہ ان کی انگریزی کتاب ابن رشد اور اس کا فلسفہ ہے جو حکومت کی نگرانی اور سرپرستی میں بڑودہ ہی سے شائع ہوئی تھی۔

۱۹۱۷ء کے اواخر میں مملکت حیدرآباد دکن کے دار العلوم عربیہ سرکار عالی کے لئے ایک ایسے عالم کی ضرورت ہوئی جو بیک وقت تاریخ اور عربیات کا ماہر ہو اور دارالعلوم میں تاریخ اسلامی کا درس دے سکے۔ جوان عمر جمیل الرحمٰن کی خوش نصیبی تھی کہ اسے دار العلوم میں یہ خدمت حاصل ہوگئی اور دار العلوم کی خوش بختی تھی کہ اسے ایسا فاضل مل گیا۔ تھوڑے ہی عرصے میں وہ اپنے پرنسپل مولانا حمید الدین صاحب (المعروف بہ عبد الحمید فراہی) کی نظر میں منظور، اپنے رفقائے کار میں ہر دل عزیز اور اپنے شاگردوں میں محبوب ہوگئے۔ مگر دار العلوم میں اس خدمت کو انجام دیتے ہوئے ایک ہی برس ہوا تھا کہ (۱۹۱۸ء میں) حضرت سلطان العلوم خلد اللہ ملکہ،

کی سرکار عالی سے جامعۂ عثمانیہ کے قیام کا فرمان صادر ہوا اور دارالعلوم اس جدید جامعہ میں مدغم اور اس کے طلبہ اس کی جماعتوں میں جذب ہو گئے۔ اسی سلسلے میں پروفیسر جمیل الرحمن بھی اور اساتذہ کے ہمراہ جامعہ میں منتقل ہو کر شعبۂ تاریخ کے ایک موقر و ممتاز رکن ہو گئے۔ اس جدید حیثیت میں انہیں اپنے فاضل و فائق دوست پروفیسر ہارون خاں صاحب شروانی کی رفاقت کا اتفاق ہوا۔ اور ان صاحبین کی مشاورت سے جامعۂ عثمانیہ کے شعبۂ تاریخ اور اس کے مختلف فروع کی تنظیم و تشکیل عمل میں آئی۔ پروفیسر شروانی ہمیشہ اپنے اس فاضل رفیق کار کی فضیلت، ان کی بلند ذہنیت اور رائے صائب کے قائل اور قدر دان رہے اور اب بھی نہایت لطف و محبت کے جذبات سے یاد کرتے ہیں۔ ان کا عقیدہ ہے کہ جمیل الرحمن سا قابل رفیق کار، ایسا سچا دوست اور ایسا صادق النیت مشاور انہیں میسّر نہ ہو گا۔

پروفیسر صاحب کی باقی تمام عمر جامعۂ عثمانیہ ہی میں علم کی خدمت اور ارباب علم کی صحبت میں بسر ہوئی۔ جیسے جیسے جامعہ نے انٹرمیڈیٹ سے بی۔اے، ایم۔اے اور مافوق درجوں تک ترقی کی ویسے ویسے ان کی تدریس اور مختلف و متفرق مدارج کے طلبہ کی رہنمائی میں بھی ترقی ہوتی رہی۔ جس دیانت داری، جاں فشانی اور فرض شناسی کے ساتھ انہوں نے شعبۂ تاریخ اسلام میں اپنے فرائض منصبی انجام دیئے، وہ اس شعبہ کے ارتقاء اور وسعت سے ثابت ہے۔ اپنے عزیز طلبہ کی جس ہمدردی، دل سوزی، شفقت اور توجہ سے انہوں نے راہنمائی اور راہبری کی اور ان کے دماغ و ذہن کو جس بلند پائے تک پہنچا دیا، ان کے مستند و قابل و فاضل شاگردوں کی مابعد جامعہ زندگی اور ان میں سے اکثر کے فاضلانہ مشاغل اس پر شاہد عادل ہیں۔ خاص تدریسی شغلوں کے علاوہ انہوں نے اپنے اوقاتِ عزیز کو جس نہج پر صرف کیا اور مصروف رکھا اس کی صرف دو ہی صورتیں تھیں۔ اپنے شاگردوں کو تاریخی مضامین اور مواد کی بازجست اور تحقیق میں امداد اور راہنمائی، اور ان مضامین پر خود خامہ فرسائی اور ان کے قدردانوں کی بصیرت افروزی۔ اس میں بھی انہوں نے جس حسن عمل اور صحت فکر و رائے سے کام لیا وہ ان کے کثیر مضامین اور ان کتابوں سے عیاں ہے، جو ان کے قلم کی تالیف، تصنیف یا ترجمہ کی ہوئی ہیں اور جو ان کے نام کو دنیائے علم و ادب میں ایک طویل عرصے تک زندہ رکھیں گی۔

پروفیسر جمیل الرحمن کی شادی اور کتخدائی ان کے تعلیم سے فارغ ہونے کے بعد سنہ ۱۹۱۶ء میں اُن کی عین چھبیس سال کی عمر میں دہلی کے ایک شریف و نجیب خاندان میں مولوی عبدالعزیز صاحب کی صاحبزادی سے ہوئی تقدیر الہٰی کی خوبی سے ان کو بی بی ایسی ملیں جو ہر لحاظ سے ان کے افکار و مشاغل میں موید اور ان کی صحیح مزاج داں طبیعت شناس اور اُمور خانہ داری میں ان کو بے فکر رکھنے والی ثابت ہوئیں۔ بیگم جمیل الرحمن اپنے عزیز شوہر کی طرح ایک دردمند دل رکھتی ہیں اور وسیع اخلاق کی مالک ہیں۔ آپ شہر حیدرآباد کی خواتین کی جماعتوں میں شریک اور اُن کے مفید خلائق اعمال میں معاون ہیں۔ انجمن خواتین دکن کی سکریٹری ہیں اور اس سلسلے میں رفاہ عام و عوام کے متعدد فرائض انجام دے رہی ہیں۔ پروفیسر مرحوم کی اولاد میں ۳ لڑکیاں ہیں جن میں سے ایک بیاہی جا چکی ہیں اور صاحبِ اولاد ہیں اور دو آجکل یونیورسٹی کے اعلیٰ درجوں میں زیر تعلیم ہیں۔ اللہ کے فضل سے تینوں صاحبزادیاں علم و ہنر کے زیور سے مزین ہیں۔

سنہ ۱۹۲۲ء میں پروفیسر صاحب کے چھوٹے بھائی معتضد ولی الرحمن سورت کے ایک کالج سے فلسفے کی لکچراری کی خدمت ترک کر کے حیدرآباد پہنچے اور جامعہ عثمانیہ میں نفسیات اور اخلاقیات کی لکچراری پر مامور ہوئے۔ جامعہ میں رفاقتِ عمل و شغل کے علاوہ دونوں بھائیوں کی یکجائی گوناگوں برکتوں اور خوبیوں کا سبب ہوئی اور چھوٹے بھائی کو تا دمِ آخریں اپنے بڑے بھائی کی محبت اور ہمدردی سے تقویت رہی۔ اور انہوں نے برادر بزرگوار کو ہمیشہ اپنے صحیح احترام اور ادب و لحاظ سے شاد و خورسند اور دعا گو رکھا۔ معتضد مرحوم نے بھی اپنے درس سے شاگردوں کو اور اپنے عالمانہ مضامین اور تصنیفات سے علم فلسفہ کے قدردانوں کو اپنا گرویدہ اور ثنا خواں بنا لیا تھا۔ حیف کہ ابھی انہوں نے اپنی عمر کے چالیس برس بھی پورے نہ کئے تھے کہ ان کے دل نے ان کو دھوکا دیا اور وہ اچانک مارچ سنہ ۱۹۴۱ء میں ملکِ بقا کی طرف راہی ہوئے۔ بڑے بھائی کے لئے یہ جدائی حقیقت میں جانکاہ ثابت ہوئی۔ ایک بیوہ بھاوج اور چھ بھتیجا بھتیجی کی یہ مصیبت خود اُن کے لئے ایک ناقابلِ برداشت آفت ہو گئی۔ یُوں پروفیسر جمیل الرحمن کے ذہن و دماغ کی یکسوئی ہی نہیں ختم ہو گئی بلکہ ان کی تمام شخصیت کو اور شب و روز کے ہر لمحہ کو اس سانحۂ عظمیٰ اور اس کے نتائج میں کچھ ایسا مبتلا کیا کہ خود اُن کے

دل کو ایک عارضہ لاحق ہوگیا۔ اور ذرا ذرا سے محرکات سے قلب میں اختلاج ہونے لگا۔ شروع میں تو انھوں نے اس شکایت کو محض اپنے جدید اور غیر معمولی مشاغل اور افکار کا نتیجہ سمجھا اور اس کے تدارک کے لئے معمولی سی تدابیر اختیار کیں۔ مگر بعد میں جب ان کو اپنی صحت کی اس کیفیت کی طرف سے زیادہ تنبہ ہوا تو تدارک اور استیصال کا وقت نکل چکا تھا۔ مختصر یہ کہ شکایت بڑھتی گئی، علاج ہوا، خیال ہوا کہ اب مستقل صحت ہوا چاہتی ہے کہ ۲۸ اگست ۱۹۴۲ء (مطابق ۲۲ مہر ۱۳۵۱ف) کی شام کو اپنے معمول کے مطابق سیر گشت سے واپس ہوکر مختصر سا کھانا کھانے کے بعد اپنے بچوں سے باتیں کرتے کرتے داعیٔ اجل سے دوچار ہوئے، اور یکبارگی اس جہانِ رنگ و بو سے رخصت ہوکر آب و گل کے علاقے سے آزاد اور دوسرے عالم کی طرف روانہ ہوگئے۔ انا للہ و انا الیہ راجعون۔

دیکھا اس بیماریٔ دل نے آخر کام تمام کیا!

جامعۂ عثمانیہ کے ایک اہم شعبے کا پہلا اور نامور صدر یوں رخصت ہوا۔ جامعہ نے ایک دن کے لئے اپنے تمام مشاغل کو روک کر سوگ کیا۔ جنوب و شمال کے موقر و مقتدر اخباروں و رسالوں نے اس اہلِ قلم کے اٹھ جانے پر اپنے رنج و الم کا اظہار کیا اور ایک بیوہ ماں، چار بھائی، ایک بیوہ بی بی اور تین بچیاں اور بارہ بھتیجا بھتیجی ہمیشہ کے لئے اس کے شخصِ عنصری کے دیدار سے محروم ہوگئے۔ پروفیسر مرحوم اپنے والدین کی اولاد میں سب سے بڑے تھے۔ ان کے بھائیوں میں سے محمد نعیم الرحمٰن الٰہ آباد یونیورسٹی میں عربی فارسی کے استاد ہیں، ڈاکٹر محمد عبد الرحمٰن بمبئی یونیورسٹی کے شعبۂ فنون کے صدر اور اسمٰعیل یوسف کالج میں فارسی کے پروفیسر اور پرنسپل ہیں، اور منقد رکلیم الرحمٰن اور معتز عبید الرحمٰن الٰہ آباد کے یکتا اور قلمرو ہند کے ممتاز اور مشہور ناشرِ کتب اور مکتبۂ کتابستان کے مدیر اور مالک ہیں۔

پروفیسر مرحوم کو اپنی اس ایک چوتھائی صدی کے قیام حیدرآباد میں اس ملک، حکومت اور شہر سے ایسا اُنس ہوگیا کہ وہ آخر میں بالکل طے کرچکے تھے کہ وہ وظیفہ یاب ہونے کے بعد (جس میں صرف تین سال کا حصہ باقی رہ گیا تھا)، باقی عمر بھی حیدرآباد ہی میں بسر کریں گے۔ انہیں کیا معلوم تھا کہ وہ وظیفہ یاب ہونے سے

پہلے ہی اپنے اس محبوب وطن ثانی میں پیوند خاک ہوکر ہمیشہ کے لئے وہیں رہ جائیں گے۔ ان کی مراد پوری ہوئی۔ وہ نامپلی کے زنانہ مدرسے کے قریب درگاہ میں مدفون ہیں اور وہیں ان کے پاؤں کی طرف ملحق ان کے چھوٹے بھائی پروفیسر معتضد ولی الرحمٰن بھی خواب راحت میں ہیں۔ یوں دونوں بھائیوں کو خاک میں مل جانے کے بعد بھی ایک دوسرے کی صحبت اور معیت حاصل ہے، جو شاید اہلِ ظاہر و باطن دونوں کے لئے ان کے آپس کی محبت اور شفقت کا کافی ثبوت ہے۔

پروفیسر محمد جمیل الرحمٰن مرحوم کے مزاج کی سب سے بڑی اور نمایاں خصوصیت اُن کی عزلت پسندی اور ماحول سے بے تعلقی تھی اور اپنی تعلیم کے زمانے میں شروع سے آخر تک ان کا یہہ رویّہ رہا کہ اپنی تعلیم گاہ میں عین درس ہونے کے وقت پہنچتے۔ اور "چھٹی کا گھنٹا" بجتے ہی اٹھ کر سیدھے گھر کو روانہ ہوجاتے اور راستے میں بھی کسی جگہ کسی تماشے یا عجوب چیز کے نظارے کو دیکھنے کے لئے نہیں رکتے تھے۔ کالج کی تعلیم کے زمانے میں جب لکچروں کے اوقات کے مابین کوئی وقت خالی ملتا تھا اُسے بھی وہ زیادہ تر دارالمطالعہ میں کوئی کتاب، اخبار یا رسالہ دیکھنے میں گزارتے تھے۔ یا چمن کے کسی گوشے میں جاکر تنہا بیٹھ جاتے تھے۔ اسکول کی دس جماعتوں کی تعلیم کے دوران میں گویا قسم کھانے کے لئے صرف ایک شخص ایسا تھا جسے وہ اپنا دوست کہتے تھے، مگر اس میں بھی ان کا قصور نہ تھا، بلکہ وہی خدا کا بندہ سر پڑ کے اُن کا "دوست" ہوگیا تھا۔ انٹر اور بی اے کے دوران میں البتہ ان کے چار پانچ دوست پیدا ہوگئے تھے۔ ان میں سے بھی دو ایک تو محض ٹینس کے کھیل کے رفیق تھے اور باقی فرصت کے خالی گھنٹوں کے۔ اور ان سے بھی کبھی اُن کی دوستانہ قسم کی بے تکلفی نہیں ہوئی۔ حد ہے کہ وہ اپنے گھر میں بھی عموماً اپنے بھائیوں سے علیحدہ ایک کمرے میں بند ہوکر مطالعہ کرنے کے عادی رہے (اور وہ مطالعہ بھی، جیسا کہ پہلے کہا جاچکا ہے، زیادہ تر درس سے غیر متعلق کتابوں کا ہوتا تھا)! البتہ شام اور سونے سے قبل کے وقت کو بھائیوں کے ساتھ ہنسنے بولنے میں گزارتے تھے۔ اور اس میں بھی عموماً درس اور درس گاہ ہی کے متعلق گفتگو ہوتی تھی۔ چونکہ یہ ایک جبلی چیز اور ان کے خصائل کی خصوصی کیفیت تھی، اس کا ان کے عادات و اخلاق پر گہرا اثر تھا۔ اور اس سے کئی نتیجے مترتب ہوئے۔ ایک تو یہہ کہ انہیں انسانوں کا زیادہ

تجربہ نہیں ہوا۔ اسی سبب سے وہ کسی شخص کو بُرا، بدخلق یا بدطینت نہیں سمجھتے تھے۔ اور نہ کسی کے بارے میں کسی کی رائے سنتے یا مانتے تھے تا آنکہ خود ان کو کسی کی طرف سے بُرا یا تلخ تجربہ نہ ہو۔ مگر ایک ہی دفعہ کے ایسے تجربے کے بعد پھر وہ کبھی اس کے قائل نہ ہوتے تھے کہ اُس شخص میں کوئی خوبی ہے یا اس سے بھلائی کی کوئی امید ہوسکتی ہے۔ دوسرا نتیجہ یہ تھا کہ آدمیوں کی صحبت میں بیٹھکر بالکل بے تکلفی سے بات چیت کرنا انہیں کبھی نہ آیا۔ اور اس کا ایک فرعی نتیجہ یہ تھا کہ لوگ عموماً انہیں متکبر اور مغرور سمجھتے تھے۔ حالانکہ ان میں تکبر نام کو بھی نہ تھا۔ یہ صحیح ہے کہ وہ ہر نام نہاد یا فاضل کی فضیلت اور اس کے کمال کو آسانی سے تسلیم نہ کرتے تھے مگر انھیں خود اپنے علم و فضل پر کبھی غرّہ نہ تھا اور اسی لئے جب ان سے کسی امر کے بارے میں مشورہ کیا جاتا یا رائے لی جاتی تو غور و تامل کے بعد اپنی رائے یا خیال کا اظہار کرتے تھے اسی عزلت پسندی کا ایک اور اثر یہ تھا کہ وہ کوئی کھیل کھیلنا نہ جانتے تھے۔ ''درونِ خانہ'' قسم کے کھیلوں میں وہ صرف تاش کے کھیل سے واقف تھے اور وہ بھی برائے نام طور پر۔ لڑکپن میں اپنے بھائیوں کے ساتھ گھر کے اندر ہی اندر لڑکوں کا سا کرکٹ، فٹبال کھیل لیا کرتے تھے۔ کالج میں چونکہ شام کو میدان میں کھیلنا ضابطی طور پر لازم اور نہ کھیلنا باعث سزا و جرمانہ تھا اس لئے ان کو مجبوراً ٹینس کھیلنا پڑا اور چار برس تک نہایت شد و مد سے یہ کھیل کھیلا۔ اور یہی ایک کھیل تھا جسے انہوں نے عمر بھر نباہا۔ مگر اس میں بھی کبھی ماہرانہ کمال حاصل نہیں کیا۔ کالج میں ٹینس اس لئے کھیلا کہ لازمی تھا اور بعد کی زندگی میں اس لئے کہ یہ تفریح اور ورزش کی ایک شستہ، پاکیزہ اور باوقار صورت تھی۔ آخر آخر میں اسے بھی ترک کرکے ورزش کے لئے محض گشت اور کشتی کو اختیار کرلیا تھا۔

راقم کو خوب یاد ہے کہ پروفیسر مرحوم اپنے ایک استاد کی یہ نصیحت آخری وقت تک نہیں بھولے تھے اور اکثر یاد کرتے تھے کہ ''کبھی آدمیوں کا ذکر نہ کیا کرو بلکہ چیزوں کا ذکر کیا کرو تاکہ کسی کی غیبت یا بے وجہ ہجو نہ کرسکو''۔ اس نصیحت پر وہ نہایت سختی سے کاربند تھے، اور جب تک کسی صحبت میں، اس وقت کے ذکر یا گفتگو سے مجبور نہ ہوتے تھے، وہ عموماً اشخاص کو بُری طرح یاد کرنے سے سخت پرہیز کرتے تھے اور اگر کسی کے متعلق کوئی اعتراض کرتے بھی تھے تو نہایت مختصر مگر جامع طور پر اپنی رائے ظاہر کرتے تھے۔ ہنگامے اور شور و شغب

سے انہیں بہت الجھن ہوتی تھی۔ چنانچہ وہ اسکول، کالج، یونیورسٹی کے طلبہ کے کسی مظاہرے یا شور و شغب کی جمعیت میں شریک نہ ہوتے تھے۔ نہ کبھی کہیں میلے ٹھیلے میں جاتے تھے۔ اور انتہا ہے کہ اپنے گھر میں بھی اپنے بھائیوں، یا بعد میں اپنی اولاد کے، پُرشور ہنسنے بولنے میں شرکت کرنے کے روادار نہ ہوتے تھے۔ اسی سبب سے وہ مختلف قسم کی ہنگامہ زا تقریبوں میں بھی حتی الوسع شریک نہ ہوتے تھے۔ اور غرور، تکبر، بے جا کنارہ کشی وغیرہ کے الزامات (جو ظاہر ہے کہ لوگوں کے ذہنوں میں محض غلط فہمی سے پیدا ہوتے تھے) برداشت کر لیتے تھے۔ خوشامد اور منھ دیکھے کی تعریف یا اظہار الفت سے انہیں سخت نفرت تھی، اور اسی لئے وہ خوشامد پسند اور درباردار اشخاص سے بچتے اور دور رہتے تھے۔ کرم اور نوازش کے حصول پر اپنی احسان مندی کا اظہار اور اعتراف کرتے تھے، مگر کبھی ایسی بات نہ کہتے اور کرتے تھے جس میں تملق یا خوشامد کا شائبہ ہو۔ وہ فطرتاً کم سخن تھے، نہ زیادہ بولتے تھے، نہ کسی کا زیادہ اور بے ضرورت اور زور سے بولنا پسند کرتے تھے۔ ان کے گھر پر بھی یہی فضا طاری رہتی تھی۔ اور ان کے بچوں کی بھی اسی انداز پر تربیت ہوئی تھی۔ شاید ان کی طبیعت کی اسی افتاد ہی کا نتیجہ کہ وہ کسی نئے مقام میں پہنچ کر راستے بہت عرصے کے بعد جانتے پہچانتے اور سمجھتے تھے اور اکثر بھٹکا کرتے تھے۔ اس ضمن میں انہوں نے خود اپنا ایک دلچسپ واقعہ بیان کیا جو یہاں لطف سے خالی نہ ہوگا۔ جب وہ شروع شروع میں حیدرآباد پہنچے اور دارالعلوم میں استاد تھے، تو عادت کے مطابق اکثر دارالعلوم تک کا راستہ بھول جاتے تھے۔ حالانکہ گل باغ سے دارالعلوم تک کا راستہ کچھ دور یا مشکل نہ تھا۔ ایک روز صبح کو دارالعلوم جانے کے لئے گھر سے نکلے اور راستہ بھول گئے۔ جب اِدھر اُدھر راستہ تلاش کرتے کرتے تھکنے لگے، اور یہ خوف بھی دامنگیر ہوا کہ اپنے فرضِ منصبی پر پہنچنے میں دیر ہوئی جا رہی ہے، تو تنگ آکر ایک عمارت میں سنبھلتے ہوئے داخل ہوئے کہ وہاں کسی بندۂ خدا سے دارالعلوم کا راستہ دریافت کریں۔ وہاں دو تین آدمی نظر آئے، ان سے راستہ پوچھا تو معلوم ہوا کہ آپ ماشاءاللہ دارالعلوم ہی میں کھڑے ہوئے اپنے روزانہ کے شاگردوں ہی سے یہ سوال کر رہے تھے! چنانچہ ان جوانوں نے سلام کیا اور کہا کہ "تشریف لائیے ہم لوگ آپ کے منتظر ہیں!" کہتے تھے کہ مجھے اس واقعہ سے کئی روز تک خفت رہی، اور جب یاد کرتا ہوں تو ہنسی آتی ہے۔ یعنی راستہ تو

ایک طرف آپ اپنے روزانہ کے شاگردوں کو بھی اس وقت تک نہیں پہچانتے تھے ! بات میں بات نکلتی ہے یہ بھی ان کے مزاج کی ایک کیفیت اور ان کی طبیعت کی سادگی کی ایک شان تھی کہ ان کی نگاہ میں شرم و حجاب بہت تھا ۔ بچپن اور لڑکپن میں دہب سے بات کرتے شرماتے تھے اور ہمیشہ آنکھیں نیچی کئے رکھتے تھے ۔ بڑے ہوکر بھی ان کی یہ حالت باقی رہی ۔ گو سن و سال کے بڑھنے سے اس میں کمی آگئی تھی ۔ لڑکیوں اور عورتوں سے وہ کبھی عمر بھر بات نہ کرسکے ۔ جب کبھی جینڈمنٹ کے لئے بھی انہیں ایسا اتفاق پڑ جاتا تھا تو گھبراہٹ کے مارے پسینہ پسینہ ہو جاتے تھے ۔ ایک مرتبہ راقم کے (جو ان کی طبیعت اور مزاج سے خوب واقف تھا) سوال پر انہوں نے اعتراف کیا کہ کئی سال کی مشق کے بعد انہیں یہ ہمت ہوئی تھی کہ وہ اپنی جماعت کو درس دیتے ہوئے سر اُٹھا کر اپنے شاگردوں سے آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر متوجہ ہوں اور کلام کریں ۔ مجھے یقین ہے کہ پروفیسر مرحوم کے اکثر قدیم شاگرد میرے اس بیان کی تصدیق فرمائیں گے ۔

پروفیسر مرحوم صلۂ رحم کے اصول کے شدید قائل تھے ، اور اپنے قریب ترین سے دُور ترین کے اعزا اور قرابت داروں کے ساتھ مدارات اور حسنِ سلوک سے پیش آتے تھے ۔ لیکن اس بارے میں ان کو " بدنصیب " کہنا شاید بے جا نہ ہوگا ، کیونکہ (ان کے والدین اور بھائیوں کو چھوڑ کر) اُن کے دیگر اعزّہ و اقربا کو ان کی طرف سے ہمیشہ یہ ایک عجیب نوع کی غلط فہمی رہی کہ وہ مغرور ہیں ، متکبر ہیں ، الگ رہنا چاہتے ہیں ، عزیزوں کی طرف سے لا پروا ہیں ، ان کو سب سے نفرت ہے اور وہ کسی کے خیر خواہ نہیں ، وغیرہ وغیرہ ، حالانکہ ان کے بارے میں یہ تمام رائیں قطعاً غلط ہی نہ تھیں بلکہ وہ ہمیشہ سب کے پُرسانِ حال اور اپنے مقدور اور وسعت کے مطابق سب کے مددگار اور غم خوار رہتے تھے ۔ خود اپنے بھائیوں سے ان کو اس درجہ محبّت بلکہ عشق تھا ، جس کا بیان اور اظہار آسانی سے ممکن نہیں اور یہی حال اُن کا اُن کے بھائیوں کی اولاد کے ساتھ بھی تھا ۔ وہ ان کی خوشی سے بے انتہا مسرور ہوتے ۔ اور ان کی تکلیف سے بے حد اذیّت اور الم محسوس کرتے تھے ۔ بارہا دیکھا گیا ہے کہ اپنے بھائی بھتیجوں کی خوشی پر بھی وہ اپنے جوشِ مسرّت و انبساط کے پُورے پُورے اظہار پر قدرت نہ پاکر آب دیدہ ہو جاتے تھے اور ان کے ہونٹ وفورِ انبساط سے کانپ کانپ کر رہ جاتے تھے ۔ ان کے والدِ ماجد کے انتقال کے بعد

انہوں سے ان کی یہ محبت اور بھی حد سے گزر گئی تھی اور ہمہ وقت سب کے لئے متفکر اور دعا گو رہتے تھے اپنے اعزہ کے بعد ان کو جو لوگ عزیز تھے وہ ان کے شاگرد تھے۔ اس میں ہرگز کسی طرح کا مبالغہ نہیں ہے کہ وہ اپنے طلبہ و تلامذہ کی مادّی اور ذہنی ترقی کے دل سے خواہاں رہتے تھے۔ اپنے ہونہار شاگردوں کی بہبودی کے لئے وہ وہ سب کرنا چاہتے اور کرتے تھے جو اُن سے ہو سکتا تھا۔ اپنے ذاتی علمی مشاغل اور مطالعے کے بعد ان کا محبوب مشغلہ یہی تھا کہ اپنے ذہین شاگردوں کے ذہن کو اور جِلا دیں اور انہیں قوم و ملک کا بہتر سے بہتر فرد بنائیں۔

ادبیات میں پروفیسر صاحب کو جن علوم سے خاص ذوق اور شغف تھا، ان کا ذکر تو اوپر ہو چکا ہے لیکن ان کا مطالعہ صرف ان علوم تک محدود نہ تھا، بلکہ مختلف متفرق اور متنوع قسم کے علوم و فنون ان کی توجہ کے جاذب اور ان کے اوقات کا مصرف تھے۔ اسلام کی خصوصیت کے بعد ان کو مذاہب عالم کے تقابلی مطالعے کا شوق تھا۔ اکابرِ عالم کے حالات کا ذوق، سیاحت ناموں میں ان کو لطف آتا تھا اور مختلف ممالک کی ادبیات کی تاریخ بھی ان کے لئے کشش رکھتی تھی۔ زبانوں کے مطالعے کا انھیں خاص شوق نہ تھا، اردو ان کی مادری زبان تھی اور اسی میں ان کو مدّت العمر درس دینے کا اتفاق بھی ہوا۔ لامحالہ وہ اپنی مادری زبان کے دلدادہ اور اس کی ترقی اور عالمگیری کے دل سے خواہاں تھے۔

اُردو ادب کی بہترین کتابیں، خواہ وہ کسی فن کی ہوں، اُن کے مطالعے سے گزرتی رہتی تھیں۔ شعر سے اُن کو خاص رغبت نہ تھی مگر اُردو کے اکابر شعراء کے کلام اور رجحان سے بخوبی واقف تھے۔ شعرائے حال میں سے اقبال لاہوری ہی کے کلام کو وہ مطالعے اور غور کے قابل سمجھتے تھے اور بس۔ فارسی انہوں نے سبقاً سبقاً تو صرف دسویں درجے کے نصاب تک پڑھی، لیکن اس زبان کی تاریخ، شعر اور مذہبیات کے ادب پر ان کی نگاہ حاوی تھی۔ فارسی نثر میں وہ سعدی اور نظام الملک طوسی کے مداح تھے۔ اور شعر میں وہ منطق الطیر کو ایک حسین نظم اور فردوسی کے شاہ نامے اور مولانا رومی کی مثنوی کو شعر عالم میں بلند ترین پائے کا مالک سمجھتے تھے۔ آخر الذکر کا وہ اکثر اور بار بار مطالعہ کیا کرتے تھے۔ عربی سوابی اے کے شروع سے آخر تک

اُن کے سبقوں کا جزء رہی اور تعلیم ختم کرنے کے بعد آخری وقت تک اس زبان کے علوم اُن کے مطالعے کا مرکز بنے رہے۔ جرمانی زبان انہوں نے محض اپنے مطالعات کی توسیع اور توثیق کی غرض سے سیکھی تھی۔ اس سے زیادہ انہیں اس کی ادبیات سے کوئی دلچسپی نہ تھی۔ عجیب امر یہہ ہے کہ گو ان کی تعلیم یعنی لڑکپن اور نوجوانی کا تمام زمانہ لاہور میں گذرا مگر پنجابی زبان انہیں کبھی نہ آئی۔ لاہور اور اس کے مضافات اور قرب وجوار کے اضلاع کی پنجابی وہ کچھ تو لیتے تھے مگر بول بالکل نہ سکتے تھے۔ اس حسین و دلکش زبان کی صرف ایک مثل تھی، جو انہیں بہت پسند تھی۔ اور کبھی کبھی اسے استعمال بھی کرتے تھے۔ پنجابی کا وہ ایک فقرہ ان کے پنجابی نطق کی کل کائنات تھی! انگریزی کا تو خیر ذکر ہی کیا، کہ وہ ہمارے ملک کے ہر صحیح قسم کے تعلیم یافتہ فرد کے علم اور استعمال میں ہے، اور ابھی عرصے تک رہے گی۔

پروفیسر مرحوم کے عقائد "مذہبی" اور رجحانات دینی کے متعلق اگر کچھ عرض نہ کیا جائے تو شاید اس تحریر کو ناقص یا تشنہ تصوّر کیا جائے گا۔ اس بارے میں وہ خوش نصیبی سے ایسے ماں باپ کے فرزند تھے، جن کو ایک طرف تو اپنے دین (اسلام) کا نہایت درجہ پاس تھا، دوسری طرف وہ اپنی اولاد کے مذہب اور عقیدے میں کسی تقشف یا تنگ نظری کے روادار بھی نہ تھے، لہذا پروفیسر جمیل الرحمن کے "عقائد" کا مجمل احوال یہہ ہے کہ وہ اپنے والدین اور صحیح الخیال اساتذہ کی تربیت تعلیم اور تلقین کے مطابق خالص مسلمان تھے۔ نبیؐ اُمّی صلعم کو "بعد از خدا بزرگ" اور انسانیت کے تمام کمالات کا جامع، اہل عالم کا بہترین اور کامل ترین ہادی اور بیک لفظ رحمۃ اللعالمین سمجھتے تھے۔ قرآن کو بہترین اور کامل ترین اخلاقی، معاشرتی اور سیاسی تعلیمات کا حامل جانتے اور حتّی الوسع اس پر عامل ہونے میں ساعی رہتے تھے اور اسی تعلیم کی پیروی میں وہ دیگر مذاہب کے اصول و مبانی سے واقف ہوکر ہر دین و مذہب کے روادار تھے۔ اور کسی شخص یا جماعت کو محض اس سبب سے کہ اسے اسلام اور قرآن سے تعلق حاصل نہیں ہے، حقارت یا نفرت کا سزاوار نہیں سمجھتے تھے۔ اسی طرح خود اسلام کے مختلف فرقوں میں سے نہ کسی کے وہ مدّاح تھے، نہ کسی سے متنفر، بلکہ وہ ہر فرد بشر کو اپنے اپنے مذہب و مسلک پر سلوک و قیام کا مختار سمجھتے ہوئے ہر شخص سے مساویانہ انسانیت اور ہمدردی سے پیش آتے تھے۔

جمیلُ الرّحمن طبعاً کم سخن اور مختصر گیر آدمی تھے۔ بات بھی مختصر کرتے تھے اور کام میں بھی مناسب طور پر عجلت اور اختصار برتتے تھے۔ چونکہ ظاہرداری اور تصنع سے انہیں نفرت تھی، اس لئے بات صاف، مختصر اور سچی کرتے تھے۔ شاید یہی سبب تھا کہ وہ شعر کے شوقین نہ تھے اور پیچیدہ کلام سے انہیں اُلجھن ہوتی تھی۔ یہ ایک معروف امر ہے کہ بہ نسبت نثر کے شعر (نظم) مختصر ہوتا ہے، لہٰذا وہ ایسے شخص کو محبوب ہونا چاہیئے، مگر وہ شعر پڑھتے اور خاص کر سناتے ہوئے اس قدر گھبراتے تھے کہ اکثر شعر کا وزن خراب کر دیتے تھے، اور کبھی اتنا گھبراتے اور ایسی سُرعت سے شعر خوانی سے عہدہ برآ ہو جانا چاہتے تھے کہ شعر پڑھتے پڑھتے بھول جاتے تھے اور اس کا مفہوم اور مقصد اپنے الفاظ میں نثر ہی میں بیان کر دیتے تھے۔ اُن کی اس ذہنی عجلت پسندی کی ایک اور عجیب کیفیت یہ تھی کہ وہ اکثر و بیشتر کسی لفظ کے معانی کی تلاش میں لغات کی کتاب دیکھتے ہوئے الف، بے، تے یا اے، بی، سی کی صحیح ترتیب ابجدی بھول جاتے تھے اور جب بار بار کی ورق گردانی پر بھی مطلوب لفظ نہ پاتے تو تنگ ہو کر ابجد کو شروع سے آخر تک دُہراتے تب کہیں اپنے منظور حرف کے مقام کا اندازہ قائم کر کے لغات میں لفظ نکال سکتے تھے۔ طبیعت میں نہایت درجہ سادگی تھی، لیکن اس کے ساتھ پاکیزگی بھی شرط تھی۔ ان کا لباس، ان کا مکان، ان کا اثاث البیت، کتب خانہ، کتابیں، خور و نوش کی اشیاء، اور کھانے غرض کہ ان کی ہر چیز میں سادگی، پاکیزگی اور خرچ میں میانہ رَوی نمایاں تھی۔ وہ اپنے اوقات کے نہایت پابند تھے۔ شب و روز کے کام متعیّن کر لیتے تھے اور ہر کام مقررہ وقت پر کرتے تھے۔ امورِ خانہ داری اور روزانہ ضروریات کا انصرام و اہتمام بی بی کے سپرد تھا۔ اور نہ وہ ان امور میں دخل دیتے تھے اور نہ اپنے کرنے کے کاموں میں ان کا دخل چاہتے تھے۔ زندگی بھر اُن کا یہ رَوَیّہ رہا اور پُوری کامیابی سے یہ رسم و طور جاری رہا۔ اس میں مطلق شبہ نہیں کہ اُن کی رفیقِ حیات نے اُن کی زندگی بھر ان کے اطوارِ حیات میں کامل رفاقت کی اور اُن کے حسبِ خواہش و امید اُن کے تمام اعمال و افکار میں ایک صحیح انیس اور معاون کی طرح مدد کی۔

پروفیسر جمیل الرحمن کی تصنیف و تالیف کا سلسلہ ان کی تعلیم کے زمانے سے ہی شروع ہو گیا تھا۔ ابھی وہ ایم اے کے طالب علم تھے کہ ان کے قلم سے چند مضامین نکلے، جو اورمستشرق عالموں کے مقالوں کا ترجمہ تھے، اور

لاہور کے رسالۂ مخزن میں شائع ہوتے تھے۔ اس کے بعد ان کی کتابوں کا سلسلہ شروع ہوا، اور ان کے ساتھ ساتھ مضامین اور مقالات بھی نکلتے رہے۔ ذیل کی فہرست سے اُن کے قلم کی پیداوار کا اندازہ ہوگا۔ ان کی تصنیفات کی دو ہی نوعیتیں رہیں اور ہوسکتی ہیں:۔ ترجمہ اور تالیف۔ اُن کے ترجموں کے بارے میں شاید صرف یہ کہہ دینا کافی ہوگا وہ اپنے باپ کے بیٹے تھے۔ اور ترجمے کی قابلیت اور اہلیت اُن کو باپ سے ورثے میں ملی تھی جو اہلِ علم و دانش مولوی محمد خلیل الرحمٰن مرحوم کے تراجم اور اُن کی خوبیوں سے واقف ہیں، انھیں پروفیسر مرحوم کے تراجم پر اعتقاد کرلینا دشوار نہ ہوگا۔ ان کی تالیفات اور مقالات کی شان خالص محققانہ ہے۔ ان کے طرزِ تحریر یعنی اسٹائل کے باب میں صرف یہ کہنا کافی ہوگا کہ اس میں کوئی واضح خصوصیت نہیں ہے، اور یہ اُن کی طبیعت کا اقتضا تھا۔ چونکہ ان کا مضمون اور موضوع فنِ تاریخ تھا، اور وہ تاریخ میں کسی قسم کی عبارت آرائی اور رنگین بیانی کے قائل نہ تھے۔ اس لئے ان کی تحریر میں ان چیزوں کو تلاش کرنا یا اس بنا پر تعریف و مذمّت کرنا بجا و درست نہ ہوگا۔ لکھنے میں جو امر ان کا مدنظر ہوتا تھا وہ صرف یہ کہ جو بات کہی جائے وہ صاف، سادہ، راست اور واضح طور پر ادا ہو کہ پڑھنے والا بحث کے موضوع کو آسانی اور روانی کے ساتھ سمجھتا اور اخذ کرتا چلا جائے، اور یہ بات اُن کی تحریر میں بدرجۂ اتم موجود ہے۔ نہ کہیں عبارت آرائی ہے، نہ رنگین بیانی، نہ تطویل لاطائل ہے، نہ اختصار و ابہام ہے، نہ شعر و سخن یا اقوال و امثال سے زینت کا سامان بہم پہنچایا گیا ہے جس امر کا اظہار منظور ہے صاف و سادہ زبان میں پیش کیا گیا ہے اور جو رائے ظاہر کی گئی ہے بے لاگ طرح سے دل نشین طور پر بیان کی گئی ہے، اور بس۔ اب اس اندازِ کلام کو جیسا بھی سمجھا جائے بجا ہے۔

پروفیسر مرحوم کے تصانیف کی فہرست یہ ہے:۔

۱۔ رسائل، یعنی مضامین:۔ علاّمہ ابنِ خلدون، ذکرِ فتح اندلس (۱۹۱۶ء میں لاہور کے مخزن میں بہ اقساط شائع ہو کر بعد میں ایک مستقل کتاب کی صورت میں آئی)، بدھ مذہب کا اثر اسلام پر (۱۹۱۶ء)، علاّمہ البیرونی اور تصوّف (۱۹۱۷ء)، سامی اقوام کی چند خصوصیات (۱۹۱۷ء)، ابن رشد اور تاویلات (انگریزی ۱۹۱۷ء، ۱۹۱۸ء)، میمون اور صدق دین (انگریزی ۱۹۱۷ء، ۱۹۱۸ء)، خلیفہ منصور عباسی (۱۹۱۹ء) خراج

سلطنتِ اسلام میں (سنہ ۱۹۲۰ء)، ابن خلدون کے خیالات عمران پر (سنہ ۱۹۲۱ء)، افریقہ میں دولت عبیدیین کی ابتدا (سنہ ۱۹۲۲ء)، عرب اور علوم عرب، عبیدئین مصر کا نسب، مختصر تاریخ عقلیہ (تینوں، سنہ ۱۹۲۲ء)، قاضی تنوخی (سنہ ۱۹۲۳ء)، دوآبہ دریائے جیحون و سیحون کی تاریخ پر ایک نظر (سنہ ۱۹۲۵ء)، امام ابن حزم ظاہری (سنہ ۱۹۳۰ء)، مدینۃ السلام (سنہ ۱۹۳۶ء)، سیف الدولہ حمدانی (سنہ ۱۹۳۷ء)، عربوں کی خانگی زندگی (سنہ ۱۹۳۷ء)، عہدِ وسطیٰ کی تاریخِ مصر پر ایک نظر (سنہ ۱۹۳۸ء)، خلیفہ المعتصم باللہ، منبر اور عصا (سنہ ۱۹۳۹ء)، خلافت وسلطنت (از امیر حسن صدیقی) پر ایک نوٹ (سنہ ۱۹۴۰ء)، احمد بن المدبر (سنہ ۱۹۴۱ء)، بحیرۂ روم میں عربوں کی فتوحات، (سنہ ۱۹۴۰ء، سنہ ۱۹۴۱ء)، عرب مصر میں (سنہ ۱۹۴۱ء)، عہدِ وسطیٰ میں مصر کی معاشی حالت (سنہ ۱۹۴۰ء)، قرطاس اور اس کا استعمال (سنہ ۱۹۴۱ء)، ابو العلاء المعری (سنہ ۱۹۲۲ء)، مصر آل طولون کے عہد میں (سنہ ۱۹۴۲ء)، اخبار الاندلس کا مقدمہ

ب۔ کتابیں:۔ ذکر فتح اندلس (سنہ ۱۹۲۳ء)، تاریخ مغرب (سنہ ۱۹۲۴ء)، ابن رشد کا فلسفہ (انگریزی، سنہ ۱۹۱۷ء)، قدیم تاریخِ ہند (سنہ ۱۹۲۲ء)، خلافتِ بنو اُمیہ (سنہ ۱۹۲۲ء)، جغرافیہ خلافتِ مشرقی (سنہ ۱۹۳۱ء)، مسلمانوں کی صنعت و حرفت، زراعت اور تجارت (سنہ ۱۹۳۲ء)، افتتاح الاندلس (سنہ ۱۹۴۲ء)۔

یہ سب وہ تراجم، تالیفات اور تصنیفات ہیں جو متفرق رسائل اور کتابی شکل میں طبع ہو کر شائع ہو چکے ہیں۔ ان کے علاوہ جو تالیفات اور تراجم وغیرہ ابھی طبع نہیں ہوئے اُن کی فہرست یہ ہے:۔

بزمِ سیف الدولہ حمدانی، سیف الدولہ (ترجمہ از جرمانی بہ انگریزی)، تقویم العرب قبل الاسلام (نامکمل)، تاریخ افرنجہ (ترجمہ از فرانسیسی)، پہلی صدی ہجری میں مصر کی محاصلی حالت، مصر میں عربیت کا ارتقاء، آلِ طولون سے قبل مصر کی معاشی زبوں حالی (ترجمہ از جرمانی)، اسلامی عدالت میں وکالت (ترجمہ از جرمانی)، آلِ ایوب کا نظامِ جاگیرات (ترجمہ از انگریزی)، عہدِ وسطیٰ میں مصر کی حکومت اور نظم و نسق (ترجمہ از جرمانی)، مصر عہدِ وسطیٰ میں، علم و ادب اور فنونِ لطیفہ، اسلام کی ابتدائی صدیوں میں مصر کی معاشی حالت اور نظم و نسق کا ایک خاکہ، بیعت، عربی کے لفظ ناموس کی حقیقت اور اس کا مفہوم، سیاسیات فارابی (نامکمل)، یعقوب بن لیث الصفار، سلطنتِ اسلامی کے زمانۂ عروج کا محصول اراضی، حکومتِ الٰہیہ میں رسول کا مقام (انگریزی)

اسلام آخری حکومت الٰہیّہ ہے (انگریزی)، خلیفہ عبدالملک اموی (ترجمہ از جرمانی)، گھوڑے عربی ادبیات میں۔
اس فہرست کی طوالت سے اندازہ ہوسکتا ہے کہ پروفیسر مرحوم کس قدر لکھتے تھے ۔ اگر یہ کل ذخیرہ ایک یا دو یا زائد مجلدات میں شائع ہو جائے تو اردو ادبیات میں کتنا کچھ قابلِ قدر اضافہ ہوگا! اور یہ تاریخ اسلام کی کتنی بڑی خدمت ہوگی ۔ دیکھنا چاہیئے کہ یہ سعادت کس ادارے یا ناشر کی قسمت میں ہے۔

محمد نعیم الرحمٰن

الٰہ آباد ۱۲ مارچ ۱۹۴۳ء

# غالب کی اُردو شاعری

شاید ہی کسی اُردو شاعر کے متعلق نقّادانِ سخن میں اتنا اختلافِ رائے ہو جتنا کہ غالب کے متعلق ہے۔ اگر ایک گروہ اُسے "خدائے سخن" اور "رب النوع" تسلیم کرتا ہے تو دُوسرا محض ایک معمولی سخنور قرار دیتا ہے جس میں عظمت شاعری کا کوئی عنصر موجود نہیں۔ ایسی صورت میں ادب کے ایک طالب علم کے لئے جو خلوصِ نیّت کے ساتھ یہ معلوم کرنا چاہتا ہے کہ فی الواقع غالب کا درجہ اُردو شاعری میں کیا ہے بڑی مشکل پیش آتی ہے۔ اور وہ ان نقادوں کی مختلف بلکہ متضاد رائے سے سخت پریشان ہو جاتا ہے۔ ہماری اس تقریر کا دراصل یہی منشاء ہے کہ ان مختلف آراء کی تحقیق و تنقید کر کے غالب کا اصل مقام متعیّن کیا جائے اور اس کے ساتھ ہی یہ بتایا جائے کہ کسی شاعر کے مطالعے کا صحیح طریقہ کیا ہو سکتا ہے جس کے ذریعے ہم اس کے متعلق ذاتی رائے قائم کر سکیں۔

جیسا کہ میں نے ابھی عرض کیا غالب کے موافق اور مخالف دونوں گروہوں نے اس کی شاعری کے متعلق ایسے مبالغہ آمیز خیالات ظاہر کئے ہیں کہ وہ افراط و تفریط کی حد تک پہنچ گئے ہیں۔ مثلاً ڈاکٹر عبدالرحمٰن بجنوری جیسے فاضل ادیب نے جوشِ عقیدت میں کلامِ غالب کے متعلق جیسی غیر معتدل رائے ظاہر کی ہے، وہ تنقیدی بے راہ روی کی ایک نہایت عجیب اور دلچسپ مثال ہے۔ وہ مقدمۂ دیوانِ غالب کا آغاز ان الفاظ سے کرتے ہیں کہ "ہندوستان کی الہامی کتابیں دو ہیں ایک وید مُقدّس اور دوسری دیوانِ غالب۔ لوح سے تمت تک مشکل سے سو صفحے ہیں۔ لیکن کیا ہے جو یہاں حاضر نہیں ہے۔ کون سا نغمہ ہے جو اس سازِ زندگی کے تاروں میں بیدار یا خوابیدہ موجود نہیں ہے۔"

اس کے بعد بجنوری نے محاسن کلام غالب کی جو طویل فہرست سو سوا سو صفحوں میں پیش کی ہے وہ اتنی عجیب اور ہمہ گیر ہے کہ فصاحت، بلاغت، مصوری، نقاشی، موسیقی، فلسفہ، تصوف، حکمت، فلکیات، طب [illegible] جتنے علوم و فنون ہو سکتے ہیں ان میں سے کوئی چیز بھی چھوٹنے نہیں پائی جسے انہوں نے کلام غالب سے ثابت کرنے کی کوشش نہ کی ہو۔ اس غیر محتاط تنقید اور غلط جوش عقیدت کا لازمی نتیجہ یہ تھا کہ اس کا ردّ عمل ہو۔ چنانچہ اس کے بعد سے کئی ایسے لوگ پیدا ہوئے جنہوں نے اس کے جواب میں تصویر کا صرف دوسرا رخ پیش کیا ہے جسے دیکھ کر غالب کی شاعرانہ حیثیت اکثر لوگوں کے لئے معمہ بن گئی ہے اور ایک مخلص و منصف نقاد کا کام بہت مشکل ہو گیا۔ قبل اس کے کہ ہم افراط و تفریط کی ان دو حدوں سے ہٹ کر کلام غالب پر ایک غیر جانب دارانہ نظر ڈالنے کی کوشش کریں، یہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اس طریقے کا تعین کر لیا جائے۔ جو کسی شاعر کے کلام کا مطالعہ کرنے کے لئے ہمیں اختیار کرنا چاہیئے۔

عام طور پر کسی شاعر یا مصنف کے مطالعے کے تین طریقے ہو سکتے ہیں۔

(۱) سلسلہ وار یا ارتقائی طریقہ:۔ اس میں ہم کسی مصنف یا شاعر کے کلام کا مطالعہ اس سلسلے سے کرتے ہیں جس سے کہ وہ عالم وجود میں آیا۔ اس طرح ہم اس کے ارتقائے تدریجی سے واقف ہو سکتے ہیں اور جو ذہنی تبدیلیاں وقتاً فوقتاً اس میں رونما ہوتی رہی ہیں اس کا اندازہ اس کے کلام سے لگا سکتے ہیں۔

(۲) دوسرا طریقہ توازن و تقابل کا ہے۔ اس طریقے میں ضروری ہے کہ ہم اپنے مخصوص شاعر کا مقابلہ اس عہد کے اور اس صنف کے دوسرے باکمالوں سے کریں۔ اس طرح ہم یہ اندازہ کر سکیں گے کہ اس کا درجہ اس صنف میں اور اس کا مرتبہ دوسرے شعراء کے مقابلہ میں کیا ہے۔

(۳) تیسرا طریقہ یہ ہے کہ کسی شاعر کا مطالعہ اس عہد کے خصوصیات اور رجحانات کو پیش نظر رکھ کر کیا جائے جس میں اس نے اپنا کلام پیش کیا ہے اس طرح ہم اس کا اندازہ لگا سکیں گے کہ وہ اپنے ماحول سے کس درجہ متاثر ہوا اور اس کے ساتھ اس نے اپنی شخصیت سے اپنے ماحول کو کس حد تک متاثر کیا۔ آیئے اب ہم حسب موقع ان تینوں طریقوں کی مدد سے کلام غالب پر ایک نظر ڈالیں۔ غالب کے ایک نقاد (ڈاکٹر لطیف)

ایک جگہ لکھتے ہیں کہ "غالب خواہ کچھ ہی سہی لیکن سب سے اوّل وہ ایک غزل گو شاعر تھا" یہی واقعہ بھی ہے کہ آج غالب کا نام جس چیز نے اردو شاعری میں زندہ رکھا وہ صرف اس کی غزلیات ہیں۔ پس ضروری ہے کہ کلامِ غالب پر نظر ڈالتے وقت ہم اردو غزل گوئی کی عام خصوصیات، بالخصوص غالب کے زمانے کے غزل گو شعرأ کے رجحانات اور عام رنگ کو پیشِ نظر رکھیں۔ اس طرح تاریخی پس منظر اور معاصرانہ توازن و تقابل کے بعد ہی ہم کلامِ غالب کا صحیح اندازہ اور اس شاعر کے صحیح مقام کا تعین کر سکیں گے۔ یہہ ہم سب بخوبی جانتے ہیں کہ غزل کوئی مسلسل اور مربوط طرزِ نظم نہیں بلکہ مفرد اشعار کا ایک ایسا بے ربط مجموعہ ہے جس میں باہم کوئی تعلق نہیں پایا جاتا بلکہ ہر شعر ایک جدا اور مستقل مضمون رکھتا ہے۔ اسی لئے جن قوموں کے کان اس طرزِ سخن کے عادی نہیں وہ اس صنف کو مہمل سمجھتے ہیں اور کوئی شبہ نہیں کہ صرف ایک شعر میں کسی ایک مستقل خیال کو حسن و لطافت کے ساتھ بہ کمال و تمام ادا کرنا سخت مشکل کام ہے۔ جب ہم غالب کے زمانہ کی شاعری پر نظر ڈالتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ اس زمانے میں دہلی اور لکھنؤ دونوں جگہ شاعری بالکل میکانی چیز بن گئی تھی یعنی اس کے لئے کسی فطری ذوق اور طبعی مناسبت کی ضرورت نہیں سمجھی جاتی تھی بلکہ یہہ ہر شخص کی ضروریاتِ زندگی میں داخل ہو گئی تھی اور ایک شائستہ آدمی بننے کے لئے ہر کس و ناکس کو ضرور تھوڑا بہت شاعر بننا پڑتا تھا۔ مشاعروں کی ہر جگہ گرم بازاری تھی جس میں فکرِ سخن کے لئے چن چن کر ایسے مصرعے دیئے جاتے جن کی ردیفیں اور قافیے نہایت مشکل ہوتے اور ان سنگلاخ زمینوں میں طبع آزمائی کرنا ہی منتہائے کمال سمجھا جاتا تھا۔ اس طرح شاعری اصلی جذبات و احساسات کی ترجمانی کے بجائے محض مقررہ ترکیبوں اور رسمی پابندیوں کی تکمیل کا نام ہو گئی تھی، اور بڑے بڑے شعرا کا کلام بھی محض ایک لفظی بازی گری بن کر رہ گیا تھا۔ مثلاً ایک دفعہ لکھنؤ میں ایک مشاعرہ منعقد ہوا اس کے لئے جو مصرعہ طرح دیا گیا اس کی ردیف تھی "درخت" اور قافیہ ہزار، بہار وغیرہ۔ اس میں ناسخ نے جو غزل کہی تھی اس کا ایک شعر ملاحظہ ہو۔

تو نے تکدر ہلائے، کیوں نہ کریں باغِ عالم میں اُٹھا ردرخت

ان سب پر طرہ یہہ کہ اس زمانے میں رعایتِ لفظی اور محاورات و روزمرہ کے استعمال کا اس قدر زور تھا

گویا شاعری اسی سے عبارت تھی۔ شعرا کی تمام تر فکرِ سخن اس پر مرکوز تھی کہ اشعار میں کسی طرح محاورے باندھ دیے جائیں اور رعایتِ لفظی کا التزام کر دیا جائے۔ خواہ اس سے شعر کا مضمون کتنا ہی پست و مبتذل ہو جائے اس رجحان نے ہماری شاعری کو جس قدر رسوا کیا اس کا اندازہ لگانا مشکل ہے۔ معمولی شاعروں کا کیا ذکر اس عہد کے ممتاز ترین شعرا کا کلام دیکھ کر جن سے جلدوں کی جلدیں بھری پڑی ہیں آج ہم شرم سے سر جھکانے پر مجبور ہو جاتے ہیں۔ مثال کے لئے میں صرف چند شعر پیش کروں گا۔ جو نسبتاً زیادہ شائستہ اور لطیف ہیں۔

ذوق کس نزاکت سے ہے دیکھو اتحادِ حسن و عشق — زُلف واں شانہ نے کھینچی درد ہے یاں شانہ میں

〃 دیکھنا ملّت و دیں دونوں ہیں برباد کہ آج — باد کے گھوڑے پہ وہ دشمنِ ایماں چڑھا

〃 تیز چٹکی میں لیا اس نے پئے جانِ عدو — رشک سے میرے دل میں کیا کیا چٹکیاں لینے لگا

〃 نیچہ جب مول وہ بانکا جو اں لینے لگا — موت کے جی میں مزے یہ نیچیاں لینے لگا

غرض غزل گوئی کے اس عام مذاق اور رنگ کو پیشِ نظر رکھ کر جب ہم غالبؔ کا کلام دیکھتے ہیں تو اس میں اور دوسرے شاعروں کے کلام میں (خواہ وہ غالبؔ کے معاصرین ہوں یا متقدمین یا متاخرین) زمین آسمان کا فرق دکھائی دیتا ہے۔ اس طرح ہم خود بخود مطالعے کا تقابلی طریقہ اختیار کرنے پر مجبور ہو جاتے ہیں جس سے غالبؔ کی شاعرانہ حیثیت کا صحیح اندازہ ہو سکے۔ اس کی دو صورتیں ہو سکتی ہیں۔ ایک تو یہ کہ ہم دوسرے شعرا کے ہم مضمون اشعار لے کر غالبؔ سے ان کا مقابلہ کریں تاکہ حسنِ بیان کا باہمی فرق معلوم ہو سکے۔ دوسری صورت یہ ہے کہ ایک ہی زمین میں مختلف شعرا کی جو غزلیں ہیں، ان کا مقابلہ غالبؔ کی ایسی غزل سے کیا جائے جو اسی زمین میں ہو۔ اس طرح ہم ان کے تخیل اور مضمون آفرینی کا مقابلہ کر سکیں گے۔ گویا پہلی صورت حسنِ بیان جانچنے کی ہے اور دوسری صورت حسنِ خیال جانچنے کی۔ اس طرح جب ہم غالبؔ کا مقابلہ دوسرے غزل گو شعرا سے کرتے ہیں تو کلامِ غالبؔ کی سب سے نمایاں خصوصیت اس کی "ندرت" معلوم ہوتی ہے۔ یہ ندرت آپ کو خیال اور زبان دونوں میں اتنی واضح اور نمایاں ملے گی کہ آپ اسے کلامِ غالبؔ کی خصوصیات میں سر فہرست شمار کرنے پر مجبور ہو جائیں گے۔ بلکہ یہ کہا

جائے تو بے جا نہ ہوگا کہ غالب کی یہی وہ خصوصیت ہے جسے ہم اس کا مابہ الامتیاز کہہ سکتے ہیں جس سے اس کا کلام صاف اور دوسروں سے الگ پہچانا جا سکتا ہے۔ اور جس کی وجہ سے اسے وہ شہرت حاصل ہوئی ہے جو اردو کے کسی اور غزل گو شاعر کو نصیب نہ ہو سکی۔ یہ جدتِ خیال اور ندرتِ بیان غالب کے لئے کوئی اکتسابی اور مصنوعی چیز نہ تھی بلکہ اس کی ہستی کے تار و پود میں گتھ گئی تھی اور اس کی زندگی کا جزو لاینفک بن گئی تھی اس کی مثالیں آپ کو حیاتِ غالب کے ہر صفحے پر بہ کثرت ملیں گی۔ کہ کس طرح وہ اپنے زندگی کے ہر شعبہ میں عام ڈگر سے ہٹ کر اپنے لئے ایک نیا راستہ اختیار کرنا چاہتے تھے۔ حتّٰی کہ روزمرہ زندگی کی معمولی معمولی باتوں میں بھی وہ عوام کا ساتھ دینے کے بجائے کسی جدت سے اپنی انفرادیت کو برقرار رکھنا چاہتے تھے۔ غالباً آپ نے اُن کا وہ خط پڑھا ہوگا جس میں وہ اپنے ایک دوست کو لکھتے ہیں کہ ”اس بھونڈے شہر میں ایک وردی عام ہے۔ ملا۔ حافظ، بساطی، نیچہ بند، دھوبی، سقّہ، بھٹیارا، جولاہا، کنجڑا۔ مُنہ پر ڈاڑھی رکھتا ہے اور سر پہ بال۔ فقیر نے جس دن ڈاڑھی رکھی اسی دن سر منڈھا دیا۔“ ظاہر ہے کہ جو شخص ایسی معمولی باتوں میں دوسروں کی تقلید پسند نہ کرے وہ اپنے کلام میں جو اس کی زندگی کا سب سے بڑا سرمایہ تھا، کسی کی تقلید کو کیسے گوارا کر سکتا ہے۔ چنانچہ پہلے تو وہ یہی کوشش کرتے ہیں کہ اپنے اشعار میں کوئی اچھوتا خیال پیش کریں اور جب کبھی یہ ممکن نہیں ہوتا تو وہ پامال مضامین کو بھی اپنی ندرت بیان کا ایسا جامہ پہنا دیتے ہیں کہ وہ بالکل نیا معلوم ہونے لگتا ہے، بھرتی کے اشعار، عامیانہ خیالات، سوقیانہ مضامین، محاورات کا استعمال اور رعایتِ لفظی کا التزام جن سے اردو کے بڑے بڑے شعراء کا کلام بھی بھرا پڑا ہے اور جو خصوصیت کے ساتھ غالب کے زمانے میں شاعری کا کمال سمجھے جاتے تھے اِن کی مثالیں غالب کے دیوان میں ایسی خال خال ملیں گی جو مثل نہ ہونے کے ہیں۔ مثال کے طور پر میں آپ کو ذوق اور غالب کی ایک ایک غزل سُناتا ہوں جو اگرچہ ایک ہی زمین میں نہیں لیکن ملتی جلتی ہیں یعنے ردیف ایک ہے اور قافیہ میں صرف یائے معروف اور یائے مجہول کا فرق ہے۔

ذوق ؎ یاں تک عدو زمانہ ہے مردِ دلیر کا — جھلسے ہیں مُنہ، شکار کئے بھی شیر کا

# "جنون"

بیگم کی محبت اب تو جنون کی حد تک پہنچ چکی تھی۔ آج میں وقت سے پہلے دفتر سے نکل پڑا۔ جب گھر پہنچا بیگم ٹیلیفون کا نمبر ملا رہی تھی۔ دو، چھ، سات، چار، وغیرہ اور کچھ زیر لب گنگنا رہی تھیں ہلو...... کہاں سے۔ ہاں۔ دیکھیے چار بجنے پندرہ منٹ باقی ہیں۔ جلد آئیے گا میں آپ کا سختی سے انتظار کر رہی ہوں۔ کچھ دیر پہلے باہر آپ کی آواز سنائی دی۔ میں سمجھی شاید آپ آگئے۔ دوڑ کر باہر دیکھا۔ بُری طرح زک اٹھانی پڑی۔ میری اس وحشت پر نوکر منھ چھپا کر ہنسنے لگے۔ میں شرم کے مارے پانی پانی ہوگئی۔ خدا جانے یہ محبت کیا کیا رنگ دکھاتی ہے۔ آپ کو تو لطف آتا ہوگا نا۔ میری ان حرکتوں پر خوب ہنسنے بھی لگے۔ ہلو۔ ہم نے ایک افسانہ بھی لکھا ہے۔ کچھ حصّہ سُنو گے سنیئے۔

"انہوں نے اپنی کشتی کو پانی کی لہروں میں بہا دیا۔ ہوا کے ہلکے ہلکے جھونکے چلنے لگے۔ ریحانہ کی کالی کالی لٹیں ہوا میں لہرانے لگیں۔ سراج کی ٹائی۔ چاند آسمان پر بہہ رہا تھا۔ کائنات نور کی چاندنی میں نہا رہی تھی۔ سراج کشتی کھے رہا تھا اور ریحانہ سامنے پانی کی لہروں میں زندگی کی انتہائی مسرتوں کو ڈھونڈھ رہی تھی۔ سراج کے ہاتھ کشتی کھینے سے دُکھ گئے۔ اس نے ریحانہ کے گلے میں اپنی باہیں ڈال دیں۔ ریحانہ اِدھر دیکھو۔ ہماری طرف۔ ہم ایک کہانی سناتے ہیں کشتی یوں ہی بہہ رہی تھی۔ ریحانہ کی انگلیاں سراج کے بالوں میں پھرنے لگیں۔ اور اس کی نظریں سامنے کے کنٹے پر جانے والے دو مرجھائے ہوئے چہروں پر تھیں۔ کالا رنگ، برہنہ جسم، کندھے پر ایک کمبل۔ ہاتھ میں ایک ڈنڈا۔ کہاں جا رہے ہیں یہ مسافر؟ ان کی زندگی کس رخ بہہ رہی ہے؟ وہ ان سوالات میں غرق تھی۔ انور نے ریحانہ کا بازو ہلاتے ہوئے کہا کس سوچ میں ہو۔ "ہاں" ریحانہ چونک اٹھی اور پوچھا "سراج ہم کہاں جا رہے ہیں؟" "اپنی منزل کی طرف" سراج نے مسکراتے ہوئے جواب دیا۔ "پسند آیا افسانہ۔ باقی گھر آکر سن لیجیے۔ دیکھیے چار بجنے پانچ منٹ باقی ہیں۔ آپ کے آنے تک میں کافی تیار رکھتی ہوں۔ جلد آئیے۔۔۔ ہاں! کیا کہا غلطی ہوگئی!! قہقہے لگاتے ہوئے کمرہ میں داخل ہوئے بیگم کہیں کی تصویر بنی کھڑی تھی۔ شرمائی ہوئی۔ اور ہم نے ان کو گود میں اٹھا لیا۔ انہوں نے اپنا چہرہ ہماری ٹائی میں چھپانا چاہا۔ چھوڑ دیجیے کوئی دیکھ لے گا۔ ہوں ہوں۔ روحی سناؤ نا باقی کہانی۔ اب تو ہم آگئے۔ گھڑی نے ٹن ٹن چار بجائے۔۔۔ سیّد محی الدین احمد متعلم بی اے آنرز

جائے تو بے جا نہ ہوگا کہ غالبؔ کی یہی وہ خصوصیت ہے جسے ہم اس کا مابہ الامتیاز کہہ سکتے ہیں جس سے اس کا کلام صاف اور دوسروں سے الگ پہچانا جا سکتا ہے۔ اور جس کی وجہ سے اسے وہ شہرت حاصل ہوئی ہے جو اردو کے کسی اور غزل گو شاعر کو نصیب نہ ہو سکی۔ یہ جدّتِ خیال اور ندرتِ بیان غالب کے لئے کوئی اکتسابی اور مصنوعی چیز نہ تھی بلکہ اس کی ہستی کے تار و پود میں گتھ گئی تھی اور اس کی زندگی کا جزو لاینفک بن گئی تھی اس کی مثالیں آپ کو حیاتِ غالبؔ کے ہر صفحے پر بہ کثرت ملیں گی۔ کہ کس طرح وہ اپنے زندگی کے ہر شعبہ میں عام ڈگر سے ہٹ کر اپنے لئے ایک نیا راستہ اختیار کرنا چاہتے تھے۔ حتّٰی کہ روزمرہ زندگی کی معمولی معمولی باتوں میں بھی وہ عوام کا ساتھ دینے کے بجائے کسی جدّت سے اپنی انفرادیت کو برقرار رکھنا چاہتے تھے۔ غالباً آپ نے اُن کا وہ خط پڑھا ہوگا جس میں وہ اپنے ایک دوست کو لکھتے ہیں کہ ''اس بھونڈے شہر میں ایک وردی عام ہے۔ ملا۔ حافظ، بساطی، نیچہ بند، دھوبی، سقّہ، بھٹیارا، جولاہا، کنجڑا۔ منہ پر ڈاڑھی رکھتا ہے اور سر پر بال۔ فقیر نے جس دن ڈاڑھی رکھی اسی دن سر منڈھا دیا۔'' ظاہر ہے کہ جو شخص ایسی معمولی باتوں میں دوسروں کی تقلید پسند نہ کرے وہ اپنے کلام میں جو اس کی زندگی کا سب سے بڑا سرمایہ تھا، کسی کی تقلید کو کیسے گوارا کر سکتا ہے۔ چنانچہ پہلے تو وہ یہی کوشش کرتے ہیں کہ اپنے اشعار میں کوئی اچھوتا خیال پیش کریں اور جب کبھی یہ ممکن نہیں ہوتا تو وہ پامال مضامین کو بھی اپنی ندرتِ بیان کا ایسا جامہ پہنا دیتے ہیں کہ وہ بالکل نیا معلوم ہونے لگتا ہے، بھرتی کے اشعار، عامیانہ خیالات، سوقیانہ مضامین، محاورات کا استعمال اور رعایتِ لفظی کا التزام جن سے اردو کے بڑے بڑے شعرا کا کلام بھی بھرا پڑا ہے اور جو خصوصیت کے ساتھ غالبؔ کے زمانے میں شاعری کا کمال سمجھے جاتے تھے اِن کی مثالیں غالب کے دیوان میں ایسی خال خال ملیں گی جو مثل نہ ہونے کے ہیں۔ مثال کے طور پر میں آپ کو ذوق اور غالبؔ کی ایک ایک غزل سناتا ہوں جو اگرچہ ایک ہی زمین میں نہیں لیکن ملتی جلتی ہیں یعنے ردیف ایک ہے اور قافیہ میں صرف یائے معروف اور یائے مجہول کا فرق ہے۔

بیت
ذوقؔ — یاں تک عدو زمانہ ہے مردِ دلیر کا　　　جھلسے ہیں منہ، شکار کئے پھر بھی شیر کا

# "جنون"

بیگم کی محبت اب تو جنون کی حد تک پہنچ چکی تھی۔ آج میں وقت سے پہلے دفتر سے نکل پڑا۔ جب گھر پہنچا بیگم ٹیلیفون کا نمبر ملا رہی تھی۔ دو، چھ، سات، چار، وغیرہ اور کچھ زیرلب گنگنا رہی تھیں ہلو...... کہاں سے۔ ہاں۔ دیکھیے چار بجنے پندرہ منٹ باقی ہیں۔ جلد آیئے گا۔ میں آپ کا سختی سے انتظار کر رہی ہوں۔ کچھ دیر پہلے باہر آپ کی آواز سنائی دی۔ میں سمجھی شاید آپ آگئے۔ دوڑ کر باہر دیکھا۔ بُری طرح زک اٹھانی پڑی۔ میری اس وحشت پر نوکر منھ چھپا کر ہنسنے لگے۔ میں شرم کے مارے پانی پانی ہو گئی۔ خدا جانے یہ محبت کیا کیا رنگ دکھاتی ہے۔ آپ کو تو لطف آتا ہوگا نا۔ میری ان حرکتوں پر۔ خوب ہنسنے بھی لگے۔ ہلو۔ ہم نے ایک افسانہ بھی لکھا ہے۔ کچھ حصہ سنو گے سنیئے۔

"انھوں نے اپنی کشتی کو پانی کی لہروں میں بہا دیا۔ ہوا کے ہلکے ہلکے جھونکے چلنے لگے۔ ریحانہ کی کالی کالی لٹیں ہوا میں لہرانے لگیں۔ سراج کی ٹائی۔ چاند آسمان پر بہہ رہا تھا۔ کائنات نور کی چاندنی میں نہا رہی تھی۔ سراج کشتی کھے رہا تھا اور ریحانہ سامنے پانی کی لہروں میں زندگی کی انتہائی مسرتوں کو ڈھونڈھ رہی تھی۔ سراج کے ہاتھ کشتی کھینے سے دکھ گئے۔ اس نے ریحانہ کے گلے میں اپنی باہیں ڈال دیں۔ ریحانہ ادھر دیکھو۔ ہماری طرف۔ ہم ایک کہانی سناتے ہیں کشتی یوں ہی بہہ رہی تھی۔ ریحانہ کی انگلیاں سراج کے بالوں میں پھرنے لگیں۔ اور اس کی نظریں سامنے کے کنٹے پر جانے والے دو مرجھائے ہوئے چہروں پر تھیں۔ کالا رنگ، برہنہ جسم، کندھے پر ایک کمبل۔ ہاتھ میں ایک ڈنڈا۔ کہاں جا رہے ہیں یہ مسافر؟ ان کی زندگی کس رخ بہہ رہی ہے؟ وہ ان سوالات میں غرق تھی۔ انور نے ریحانہ کا بازو ہلاتے ہوئے کہا کس سوچ میں ہو۔ "ہاں" ریحانہ چونک اٹھی اور پوچھا "سراج ہم کہاں جا رہے ہیں"۔ "اپنی منزل کی طرف" سراج نے مسکراتے ہوئے جواب دیا۔ "پسند آیا افسانہ۔ باقی گھر آکر سن لیجیے۔ دیکھیے چار بجنے پانچ منٹ باقی ہیں۔ آپ کے آنے تک میں کافی تیار رکھتی ہوں۔ جلد آیئے — ہاں! کیا کہا غلطی ہو گئی!! قہقہے لگاتے ہوئے کمرہ میں داخل ہوئے بیگم کہیں کی تڑیا بت بنی کھڑی تھی۔ شرمائی ہوئی۔ اور ہم نے ان کو گود میں اٹھا لیا۔ انہوں نے اپنا چہرہ ہماری ٹائی میں چھپانا چاہا۔ چھوڑ دیجیے کوئی دیکھ لے گا۔ ہوں ہوں۔ روئی سنا دو باقی کہانی۔ اب تو ہم آگئے۔ گھڑی نے ٹن ٹن چار بجائے۔

سید محی الدین احمد شعلہ بی۔ اے (آنرز)

# تبصرے

(۷۰)

## ہماری درماندگی اور اس کا علاج

از جناب ظہیر احمد صاحب ایم۔ سی۔ ایس مطبوعہ اعظم اسٹیم پریس صفحات

تاریخ اسلام اور مستشرقین کی بیسیوں تصانیف کے کے غائر مطالعہ کے بعد مولوی ظہیر احمد صاحب نے اس اہم موضوع پر قلم اٹھایا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ فاضل مصنف نے اس چھوٹی سی کتاب میں مسلمانوں کی انفرادی اور اجتماعی زندگی کا مختلف زاویوں سے واضح عکس پیش کیا ہے اور بڑی بے باکی سے ان کے درخشاں ماضی اور موجودہ دور تنزل پر تنقید کرتے ہوئے دور رس اور مستقبل ساز تجاویز پیش کی ہیں۔ مصنف کے نزدیک اسلام محض ایک عقیدہ کا نام نہیں ہے بلکہ اسلام صحت تخیل، عمل صالح، حُبِّ الٰہی اور نکو کاری سے عبارت ہے۔ چنانچہ انہوں نے تمہید میں لکھا ہے :۔

"اسلام محض ایک عقیدہ نہیں بلکہ وہ اس پوری زندگی کا ایک مکمل دستور ہے جو انسانوں کو اس دنیا میں گزارنی ہے۔ وہ ایک مسلک ہے۔ راستی گفتار، صحت تخیل اور عمل صالح کا جس کا مدار حب الٰہی و اخلاص نیت ادائی حقوق اور خدمت خلق پر ہے اور جس کی بنیاد تمام بندگان خدا کی اخوت اور عدل و مساوات قانونی پر ہے۔"

فاضل مصنف کی یہ تصنیف ایک شمع ہدایت ہے۔ نئی نسل کو اس کی روشنی سے کسب فیض کرنا چاہیئے خاص کر ان مغرب زدہ نوجوانوں کو اس کا مطالعہ ضرور کرنا چاہیئے جو یہ سمجھتے ہیں کہ اسلام ترقیات

جدید میں مانع و مزاحم ہے۔

**سرخ سویرا** از جناب مخدوم محی الدین ایم، اے (عثمانیہ) ۱۲۴ صفحات۔ ناشر اشاعت گھر قیمت ۱۲/؏
مخدوم حیدرآباد کے پہلے انقلابی شاعر ہیں۔ ان کا کلام ایک طرف سماج کی موجودہ کشمکش اور زندگی کی نئی قدروں کا آئینہ دار ہے تو دوسری طرف فسطائی تصور حیات کے خلاف ایک ہولناک احتجاج

خلوص، صداقت، جدت اور حقیقت پسندی مخدوم کی شاعری کی خصوصیات ہیں۔ شاعر زندگی کے موڑ پر کھڑا عصر حاضر کے نوجوان کو "جہان نو" کی تعمیر کا پیغام دے رہا ہے۔ سنیئے ؎

نغمے شرر فشاں ہوں اٹھا آستیں رباب مضراب بیخودی سے بجا ساز انقلاب
معمار عہد نو ہو ترا دست پر شباب باطل کی گردنوں پہ چمک ذوالفقار بن
ایسا جہان جس کا اچھوتا نظام ہو ایسا جہان جس کا اخوت پیام ہو
ایسا جہان جس کی نئی صبح و شام ہو ایسے جہان نو کا تو پروردگار بن

**جنگ کی کہانی** از جناب افضل عابدی صفحات ۴۲ ناشر اشاعت گھر حیدرآباد قیمت ۱۰/
افضل عابدی صاحب عثمانیہ ہی کی ایک درسگاہ کے قدیم طالب علم ہیں۔ ابھی ابھی لکھنا شروع کیا ہے۔ افسانے، ڈرامے، خاکے سبھی لکھتے ہیں اور خوب لکھتے ہیں۔ آرٹ کے نکات سے بخوبی واقف ہیں۔ دنیائے ادب میں بہت جلد نمایاں مقام حاصل کرلیا ہے۔ مولوی عبدالرحیم صاحب شبلی بی کام اڈیٹر عالمگیر نے ان کے متعلق عالمگیر کے افسانہ نمبر ۱۹۴۲ء کے صفحہ ۱۸۸ پر بہت صحیح لکھا ہے کہ "افضل عابدی حیدرآباد دکن کے ان ذہین و فطین ادبا میں سے ہیں جن کی فن کارانہ قابلیت غیروں سے بھی خراج تحسین حاصل کئے بغیر نہیں رہتی"۔ مصنف نے یہ کہانی سلیس اور شگفتہ زبان میں بچوں کیلئے لکھی ہے جس میں عظیم ترین جنگ کے واقعات کا بڑی خوبی سے تجزیہ کیا گیا ہے۔ ہماری رائے میں یہ کتاب کم پڑھے لکھے بالغوں اور عورتوں کے لئے بھی مفید ثابت ہوگی۔ ضرورت ہے کہ عابدی صاحب بچوں کی نفسیات کو ملحوظ رکھکر انکی ذہنی اور دماغی نشو و نما کیلئے چند اور ایسی کہانیاں لکھیں تاکہ ادب اطفال میں معلوماتی تصانیف کی جو کمی پائی جاتی ہے اسکی بڑی حد تک تلافی ہو سکے۔

نسیم

# چلا گیا!

کل صبح حسن بزم شبانہ چلا گیا!
معصوم عاشقی کا بہانہ چلا گیا!

اب کھل گئے ہیں گنج الم ہائے روزگار
ساری مسرتوں کا خزانہ چلا گیا

باقی نہیں سکونِ دل و مرکزِ خیال
بہکی ہوئی نظر کا نشانہ چلا گیا

ملتے نہیں جنوں کو بیاباں نئے نئے
سامانِ انقلاب زمانہ چلا گیا

کیسا تلخ و دلگداز حقیقت ہے زندگی!
دلچسپ و دلفریب فسانہ چلا گیا

سکندر علی وجد
بی اے، ایچ سی ایس

# لمحاتِ فکر

نیاز و عجز میں ابھی ازار ہاہے ذوقِ سجود
مرے غرور کی کچھ انتہا ہے اے معبود

اُلجھ رہا ہے ابھی زندگی سے دامِ قیود
یقین و وہم کی یہ داستاں ہے لا محدود

ابھی ہے گرمِ سفر میرا کاروانِ وجود
ابھی حیات ہے ہر گام پر غبار آلود

ابھی جنون ہے پابندیٔ خرد کا غلام
ابھی ہیں سجدے مرے ناتمام اے معبود

حرارتوں سے ہے محروم اب بھی سازِ حیات
دبی ہوئی سی نوائیں بجھا ہوا سا سرود

یہ کائنات ابھی تک ہے کشمکش کا مقام
جنون و عقل، حیات و اجل، حجاب و نمود

یہ اختیار ہے مجبورِ اعتبار ہوں میں
بقدرِ عرصۂ ہستی ہے اعتبارِ نمود

ابھی تجھے کئی گلزار بخشنے ہوں گے
ابھی کہاں ہوئی خاموش آتشِ نمرود

صاحبزادہ میکش (عثمانیہ)

# ساقی

دیکھتا ہوں سیکڑوں کے رُخ پہ ہیں گردِ ملال
ہو رہے ہیں نشترِ غم سے ہزاروں پائمال
ہاں پریشاں ہیں سبھی دہقاں ہوں یا اہلِ کمال
میرے ساقی بادۂ گلفام لے کر کیا کروں
بیخودی کا یہ چھلکتا جام لے کر کیا کروں

بھوک، فاقہ، بے لبسی، بے چارگی، افسردگی
موت کے بڑھتے ہوئے سیلاب میں بھی خامشی
یہ بھی کوئی زندگی ہے یا بجولا زندگی
کیسے ہو سکتا ہے کوئی اس فضا میں شادکام
ملتوی رہنے دے کچھ دن میکشی کا اہتمام

ہے وطن کی آنکھ میں کب سے ہجومِ اشکِ تر
کب سے گہری سوچ میں کھوئے ہوئے ہیں بام و در
پینے سے ہو جائیں گے سرشار کیا قلب و نظر
ساقی، مگر و ٹھہر کہ دور ہے منزل ابھی

سچ تو یہ ہے ناروا ہے عشرتِ محفل ابھی

چاندنی میں تیری باہوں کی میں سو سکتا نہیں
تیرے نغموں کی حسیں دنیا میں کھو سکتا نہیں
ہاں جدائی پر بھی تیری اب میں رو سکتا نہیں

سن کہ مستقبل کا اب کچھ اور ہی فرمان ہے
اے خوشا وقتے کہ آمد آمدِ طوفان ہے

میرے ساقی اب نئی صہبا ہو پیمانہ نیا
جوش و سرمستی نئی، آہنگ و میخانہ نیا
عیش کا عنواں نیا عشرت کا افسانہ نیا

تجھ کو دینا ہی اگر ہے تو یقیں کا جام دے
زندگیٔ نو کا کوئی آتشیں پیغام دے

محمد علی نیرؔ
ایم اے (عثمانیہ)

# حقائق

کس قدر غمناک ہے یہ زندگیٔ مختصر　　کس قدر ہمت شکن ہے زندگی کی رہگذر
کس قدر عبرت فزا انسانیت کا ہی مآل　　کس قدر ہی عکس پڑتا اس جگہ مجبور تر
کس قدر ہیں روح فرسا اور کتنے دردناک　　وہ مناظر جن کے نظارے سے کانپ اٹھے نظر
بھوک، افلاس و تباہی، بیکسی، بیچارگی　　زندگی کیا ہی کسی مفلس کی آہِ بے اثر
کس قدر تکلیف دہ ہیں رسم و آئینِ جہاں　　کس قدر صبر آزما ہے گردشِ شام و سحر
کس قدر پابندیاں ہیں حق پرستی کیلئے　　کس قدر ہیں حق و آزادی کی راہیں پر خطر
ان حقائق سے کوئی انکار کرسکتا نہیں　　کون ہی ایسا کہ جو واقف نہیں ان سے مگر
تو جو چاہے تو بدل سکتا ہے آئینِ جہاں　　ہاں بدل سکتا ہی تو یہ گردشِ شام و سحر
یہ زمانہ کیا ہے تیری زندگی کا عکس ہے　　یہ جہانِ رنگ و بو کیا ایک اعجازِ نظر
زندگانی کے مسافر گرچہ ہے منزل کٹھن　　کفر ہے مایوسیٔ دل اور توہینِ سفر
بے دلیٔ ہمرہاں کا غم نہ کر شکوہ نہ کر　　ماہ و پرویں سے پرے اپنی بنا تو رہگذر
تیرا خود ذوقِ سفر بن جائیگا منزل نشاں　　گردِ راہِ کارواں ہو جائینگے شمس و قمر

مظفر الدین ظفر محمودی (عثمانیہ)

# کون کرے

الفت کا دعویٰ ہے جھوٹا یہ جھوٹا دعویٰ کون کرے
دنیا کا تماشہ دیکھا ہے اب اپنا تماشا کون کرے

آغازِ محبت دیکھ لیا انجامِ محبت بھی معلوم
دو آنسو رونا مشکل ہے ہنسنے کی تمنا کون کرے

کھیلا تو بہت تاریکی میں ارماں کے چراغوں سے لیکن
جس گھر کے دیئے وہ گل کردیں اُس گھر میں اُجالا کون کرے

کچھ چارہ گر بھی حیراں ہیں کچھ دل کی حیرت حائل ہے
یہ درد نشانی ہے ان کی اس درد کو اچھا کون کرے

جب دنیا ساری دشمن تھی اب دنیا ساری مونس ہے
ان پر ہی بھروسہ جب نہ رہا غیروں پہ بھروسہ کون کرے

کہتے ہیں محبت میں قطبیؔ امید پہ دنیا جیتی ہے
یاں جینے کی امید نہیں امید پہ جینا کون کرے

محمود علی قطبی
بی۔ اے۔ ایل ایل، بی (عثمانیہ)

# "جشنِ بہاراں"

ہر سمت گرم محفلِ رنداں ہے آجکل
ہر ذرہ مستِ بادۂ عرفاں ہے آجکل

رشکِ بہار صحنِ گلستاں ہے آجکل
ساغر بکف ہر اک گلِ خنداں ہے آجکل

وجہ سرور کیف بہاراں ہے آجکل
ہر غنچہ اپنے حسن پہ نازاں ہے آجکل

مائل بہ عفو رحمتِ یزداں ہے آجکل
وسعت پذیر دامنِ عصیاں ہے آجکل

رنگیں فضائے عالمِ امکاں ہے آجکل
ہر برگ صد بہار بہ داماں ہے آجکل

وجد آفریں تبسّمِ گلہائے رنگ رنگ
پیغام شوق لغزشِ مستاں ہے آجکل

ہر جنبشِ نظر میں نہاں عشرتِ دوام
تسکینِ جاں جراحتِ مژگاں ہے آجکل

اوجِ فلک پہ رقص کناں ماہ و مشتری
سطحِ زمیں پہ جشنِ بہاراں ہے آجکل

اک کیف سرمدی ہے مسلّط جہان پہ
مستی حریفِ ہوش پرستاں ہے آجکل۔

رنگینیٔ بہار کا کیا ذکر اے خلش
پہلو میں میرے جانِ بہاراں ہے آجکل

از خلش (عثمانیہ)
سالِ چہارم

# میں کیوں خوش ہوں؟

کیا پوچھتے ہو، کس لئے میں آج ہوں مسرور
جذبات سے سرشار، اُمنگوں سے ہوں مخمور

انوارِ تجلّی سے ہے معمور مرا دل
سرشار مری رُوح ہے معمور مرا دل

میں اپنی حقیقت کو ذرا بھول رہا ہوں
گہوارۂ عشرت میں مگر جھُول رہا ہوں

آئیں گے نظر پھر وہی دلچسپ نظارے
سبزہ، لبِ جُو، رات کا منظر، وہ ستارے

وہ حسن کی ناگن! وہ تمناؤں کی قاتل
پھر اگلی طرح حشر اٹھانے پہ ہے مائل

وہ جس کے اشاروں پہ تڑپ جاتی ہیں بسمل
ہے جس کی فسوں کاری سے مانوس مرا دل

آج اپنے کرم سے مجھے مشکور کرے گی
تجدیدِ محبت کو وہ منظور کرے گی

عظیم حیدرآبادی (عثمانیہ)

# غزل

پروردۂ عسرت کو عشرت کی خبر کیا ہے
جو خوگرِ صحرا ہو اس کے لئے گھر کیا ہے

آوارۂ منزل ہوں منزل کے قریب آکر
مجھ سے ہی کوئی پوچھے اب لطفِ سفر کیا ہے

لے جاتا ہے جو کشتی موجوں کے تلاطم میں
اُس کشتۂ طوفاں کو ساحل کی خبر کیا ہے

ہر قطرۂ خوں میرا ہو وقفِ وطن یارب
جاں وقف کروں اپنی میرے لئے سر کیا ہے

اک آنکھ جھپکنے تک جل اُٹھتے ہیں جان و دل
کیونکر تجھے سمجھاؤں یہ برقِ نظر کیا ہے

میں ان کو مناتا ہوں وہ روٹھتے جاتے ہیں
معلوم نہیں میری الفت کا اثر کیا ہے

بزمیؔ تری حالت پر آتا ہے ترس سب کو
نادان ترا رونا یہ شام و سحر کیا ہے

احمد معین الدین بزمیؔ
بی اے (عثمانیہ)

# حیاتِ نو

جوانیوں میں ترنگ بن کر حیاتِ نو مسکرا رہی ہے
قدم قدم پر سنبھل سنبھل کر نیا سندیسہ سنا رہی ہے

جلو میں ہنگامۂ قیامت لبوں پہ حسنِ آشنا تبسم
مچل مچل کر اٹھا کے طوفاں جوانیوں کو جگا رہی ہے

نظر میں شمشیر کی چمک ہے ادا میں تلقینِ زندگانی
گھنیری زلفیں اڑا اڑا کر فضا میں آندھی اٹھا رہی ہے

خوشی میں رقصاں ہوئی تو اٹھتے ہیں چرخ پر جو افشاں بگولے
کبھی تو پیروں کے زیر و بم سے زمیں پہ دھومیں مچا رہی ہے

کبھی ہے عقل و خرد کی آندھی کبھی ہے جذبات کا ایک طوفاں
کبھی امنگوں کا بن کے دریا جوانیوں کو بہا رہی ہے

کبھی تو آہ و فغاں میں ڈھل کر کبھی محبت سے مسکرا کر
کبھی ترانے سنا سنا کر ہوا میں پرچم اڑا رہی ہے

کبھی تو بربط کے تارِ سیمیں پہ چھیڑتی ہے سرودِ عشرت
کبھی جنوں میں تڑپ تڑپ کر سنہرا خنجر ہلا رہی ہے

بگڑ بگڑ کر سنور سنور کر جبینِ آدم پہ نور بن کر
فضا میں لہرا کے سرخ آنچل وہ جانے کیا کیا سنا رہی ہے

مسلم علی سالِ اوّل

